قیمت ـــــــــ اٹھارہ روپے ۱۸ر



طابع ـــــــــ ٹائمز پریس ـ نئی دہلی ۲

ناشر :
ساقی بک ڈپو
اردو بازار ، دہلی ـ 110006

SHAITAN SAADAT HASAN MANTOO Rs 18/

SAQI BOOK DEPOT, URDU BAZAR, DELHI-110006

۵

فلم کے عنوانات ختم ہوتے ہیں ــــــ آخری عنوان کے عقب میں "بہارستان"
کا ٹریڈ مارک ہے ــــــ ایک پھول اور دو کلیاں ــــــ ہم ڈزالو
کرتے ہیں۔

---

بڑی سرکار کی حویلی سے ملحقہ باغ
ٹریڈ مارک کا پھول اور کلیاں، اصلی شکل اختیار کر لیتی ہیں ــــــ کیمرہ
پیچھے ہٹتا ہے ــــــ مالی پھول چُن رہا ہے۔ کچھ عرصہ اسی طرح مشغول
رہنے کے بعد وہ اپنی دائیں طرف دیکھتا ہے ــــــ کیمرہ اور پیچھے ہٹتا ہے۔

مالی : (دائیں طرف دیکھتے ہوئے) چمیلی!

کیمرہ بین ہوتا ہے ــــــ مالی کی لڑکی جو کہ چل رہی تھی، رُک جاتی ہے۔

مالی : سرکار آنے والے ہیں ــــــ جا کپڑے بدل لے۔

چمیلی اپنے میلے کپڑوں کی طرف دیکھتی ہے۔

چمیلی : اچھا۔!

یہ کہہ کر وہ چلتی ہے ــــــ کٹ کر کے ہم مالی پر آتے ہیں۔ وہ پُر اسرار انداز
میں چمیلی کی طرف دیکھتا ہے ــــــ زیر لب مسکراتا ہے اور پھر پھول توڑنے

میں مصروف ہو جاتا ہے۔

بڑی سرکار کی حویلی (گیراج)

گیراج کے باہر ٹاٹ لٹک رہا ہے —— چمیلی اِسے ہٹا کر اندر داخل ہونے ہی والی ہے کہ موٹر سائیکل کے انجن کی پھٹ پھٹ سنائی دیتی ہے۔ ایک لمحے کے لئے چمیلی رُکتی ہے۔ پھر اندر گیراج میں چلی جاتی ہے —— کیمرہ ٹاٹ کے سامنے ٹکا رہتا ہے۔ موٹر سائیکل کی آواز قریب تر ہو جاتی ہے —— دفعتہً کیمرہ ایک دم پیچھے ہٹتا ہے —— عقب میں ایک موٹر سائیکل نمودار ہوتی ہے جس پر چھوٹی سرکار سوار ہیں۔ موٹر سائیکل گیراج کے اندر چلی جاتی ہے —— چمیلی کی چیخ کی آواز۔

---

بڑی سرکار کی حویلی سے ملحقہ باغ

ہم کٹ کر کے مالی کا ردِعمل دکھاتے ہیں۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (گیراج)

ہم واپس گیراج پر آتے ہیں —— ٹاٹ کا پردہ ہٹتا ہے —— چھوٹی سرکار باہر نکلتا ہے۔ مضطرب حالت میں اِدھر اُدھر دیکھتا ہے مالی کی آواز آتی ہے۔

مالی : آگئے چھوٹی سرکار۔

چھوٹی سرکار: (مضطرب حالت میں مالی کی طرف بڑھتا ہے) ہاں آگیا —— میرا مطلب ہے، موٹر سائیکل ...... میرا مطلب ہے چمیلی ......

مالی : چمیلی حضور۔

چھوٹی سرکار: نہیں نہیں —— بڑی سرکار کہاں ہیں۔

حضور، مینڈھے دیکھ رہے ہیں۔

چھوٹی سرکار: (جیسے خالی الذہن ہے) مینڈھے؛ (گیراج کی طرف دیکھتا ہے)

مالی : جی ہاں!

چھوٹی سرکار: اچھی بات ہے ——

یہ کہہ کر چھوٹی سرکار ایک طرف چلا جاتا ہے —— مالی پُراسرار طریقے پر زیرِ لب مسکراتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (اکھاڑہ)

تین چار مینڈھے کھڑے ہیں۔ کالو پہلوان ایک مینڈھے کے مہندی لگا رہا ہے —— بڑی سرکار ایک مینڈھے کے سینگ دیکھ رہا ہے۔ پاس منشی کھڑا ہے۔

بڑی سرکار : منشی صاحب۔

منشی : حضور۔

بڑی سرکار : اس کے جوڑ کا مینڈھا پیدا ہوا ہے نہ ہوگا۔

منشی : جی ہاں۔

کالو : حضور، آپ کے اس غلام نے جتنی محنت اس جنور پر کی ہے ......

بڑی سرکار : (بات کاٹتے ہوئے) اور جو دولت ہم نے صرف کی ہے ... (ایک طرف دیکھ کر) آؤ بھئی آؤ ــــــ کب آئے۔

چھوٹی سرکار نمودار ہوتا ہے۔

منشی : آداب عرض چھوٹی سرکار۔

کالو : آداب عرض حضور۔

بڑی سرکار : (مینڈھے کے سینگوں پہ ہاتھ پھیرتے ہوئے) کب آئے؟

چھوٹی سرکار : (دماغ ابھی تک مضطرب ہے) جی؟ ــــــ (چونک کر) بس آہی رہا ہوں۔

بڑی سرکار : اس کا یہ مطلب ہے کہ تم پورے طور پہ ابھی تک نہیں آئے (ہنستا ہے)

چھوٹی سرکار ہنسنے کی ناکام کوشش کرتا ہے۔

بڑی سرکار : (کالو سے) پھول ذرا خوبصورت بناؤ .... (چھوٹی سرکار) ہاں بھئی تعلیم و علیم تو ختم ہوئی ــــــ اب کیا ارادہ ہے؟

منشی : شکار کھیلا کریں گے۔

بڑی سرکار : (معنی خیز لہجے میں ــــــ مینڈھے کے سینگوں پہ ہاتھ پھیرتے ہوئے) شکار

تو کالج میں بھی کھیلتا رہا ہوگا۔ (ہنستا ہے) کیوں ؟

چھوٹی سرکار: جی !

بڑی سرکار: (چھوٹی سرکار کے کاندھے پر تھپکی دیتے ہوئے) جاؤ، جاؤ، آرام کرو۔

چھوٹی سرکار جانے لگتا ہے۔

منشی : چھوٹی سرکار گلاب نہیں آیا ؟

چھوٹی سرکار: نہیں ـــــ دو تین روز کے بعد آئے گا ـــــ چمیلی

بڑی سرکار: (ایک دم) چمیلی ؟

چھوٹی سرکار: جی نہیں ـــــ میرا اسباب ـــــ میرا سامان اِدھر اُدھر بکھرا پڑا تھا ـــــ اکٹھا کر کے ٹرک میں لائے گا۔

بڑی سرکار: (کالوسے) پھول ذرا خوبصورت بناؤ۔

چھوٹی سرکار چلا جاتا ہے۔ سر کھجاتا ہُوا۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ۔ بیرونی حِصّہ)

چھوٹی سرکار اسی طرح سر کھُجاتا کمرے کے اندر داخل ہو جاتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ، بیرونی حصہ)

چھوٹی سرکار اپنی بُش شرٹ اتار کر ایک طرف پھینک دیتا ہے۔ سیٹی بجانا شروع کرتا ہے اور ڈریسنگ ٹیبل کی طرف بڑھتا ہے۔ کنگھی اٹھا کر بالوں

میں پھیرتا ہے۔ تھوڑے وقفے کے بعد اُسے آئینے میں چمیلی کا عکس نظر آتا ہے ——— ردِ عمل ——— مُڑتا ہے۔

چھوٹی سرکار: چمیلی۔

چمیلی گلدان میں پھول سجا رہی ہے۔ ایک دم شرما جاتی ہے۔

چھوٹی سرکار چمیلی کی طرف بڑھتا ہے ——— چمیلی ایک طرف سمٹ جاتی ہے۔

چھوٹی سرکار: مجھے معلوم نہیں تھا تم اتنی خوبصورت ہو۔

چمیلی کا ہاتھ پکڑنا چاہتا ہے ——— چمیلی کے ہاتھ سے پھول گر جاتے ہیں۔

چمیلی : (شرما کر) چھوٹی سرکار۔

چھوٹی سرکار: تم ڈر کیوں گئی تھیں؟ (ہاتھ پکڑ لیتا ہے۔)

چمیلی : (ہاتھ چھڑا کر) چھوڑ دیجیے مجھے۔

ایک طرف ہٹتی ہے ——— چھوٹی سرکار اس کی طرف بڑھتا ہے ——— چمیلی تیزی سے کمرے سے باہر نکل جاتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ ——— بیرونی حصہ)

چمیلی باہر نکلتی ہے ——— اس کی مڈبھیڑ منشی سے ہوتی ہے ——— منشی کا ردِ عمل ——— چمیلی ایک دم رُک جاتی ہے ——— اندر

سے چھوٹی سرکار کی آواز آتی ہے ——

چمیلی، چمیلی

چمیلی تیز قدمی سے چلی جاتی ہے —— چھوٹی سرکار باہر نکلتا ہے ——

چھوٹی سرکار: چمیلی (منشی کو دیکھ کر) اوہ!

منشی : (تھوڑے توقف کے بعد) حضور آپ کو کسی چیز کی ضرورت ہو تو .....

چھوٹی سرکار: ضرورت؟ —— نہیں

یہ کہہ کر وہ اندر چلا جاتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ —— (بیرونی حصّہ)

چھوٹی سرکار دہلیز میں کھڑا ہو کر کچھ سوچتا ہے۔ پھر بالوں میں کنگھی کرتا ہُوا آگے بڑھ جاتا ہے —— ایک دم اس کی نگاہیں تپائی پر رکھے ہوئے ننگے بُت پر پڑتی ہیں —— ردِّ عمل —— مسکراتا ہے اور بُت کو دیکھتا ہُوا آگے بڑھ جاتا ہے —— کنگھی کرتا کرتا آرام کرسی پر بیٹھ جاتا ہے —— کنگھی بالوں میں اڑسی رہتی ہے —— تپائی کی طرف ہاتھ بڑھاتا ہے جس پر میگزین پڑے ہیں —— ایک میگزین اٹھاتا ہے —— سرورق پر نہانے کے لباس میں ایک عورت کی تصویر چھپی ہے —— اس کو دیکھ کر مسکراتا ہے —— رسالہ ہاتھ میں لئے

اٹھتا ہے اور کھڑکی کی طرف جاتا ہے ــــــــ باہر گیراج نظر آتا ہے جس پر ٹاٹ کا پردہ پڑا ہے ــــــــ چمیلی اُسے ہٹاکر اندر داخل ہورہی ہے۔ چھوٹی سرکار میگزین کے سرِورق کی طرف دیکھتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (گیراج)

ٹاٹ کے پردے پر سرورق کی تصویر پھیل جاتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (گیراج)

ٹاٹ کے پردے پر سے میگزین کے سرورق کی نیم برہنہ تصویر آہستہ آہستہ غائب ہو جاتی ہے ــــــــ پردے میں جنبش پیدا ہوتی ہے ــــــــ چمیلی باہر نکلتی ہے ــــــــ چند قدم چلتی ہے اور رُک کر ایک طرف دیکھتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (ٹینس کورٹ)

چھوٹی سرکار اور بڑی سرکار ٹینس کھیل رہے ہیں ــــــــ چھوٹی سرکار ایڑھیاں اونچی کر کے چمیلی کی طرف دیکھتا ہے ــــــــ بڑی سرکار گیند پھینکتا ہے۔ چھوٹی سرکار اُسے ہٹ لگاتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (گیراج)
گیند چمیلی کے لگتی ہے۔ اس کا ردِ عمل

---

بڑی سرکار کی حویلی (ٹینس کورٹ)

بڑی سرکار: (چھوٹی سرکار سے) شکار شروع کر دیا۔

چھوٹی سرکار: (بوکھلا جاتا ہے) جی نہیں —— وہ تو......

بڑی سرکار: (ہنستا ہے —— چمیلی کی طرف مڑ کر) چمیلی گیند لا ادھر

چمیلی گیند اٹھا کر لاتی ہے۔

بڑی سرکار: چمیلی —— تو نے چھوٹی سرکار کی گیند اپنی طرف کیوں کھینچی۔

چمیلی : (کچھ سمجھتی نہیں) جی۔

بڑی سرکار: (قہقہہ لگاتا ہے اور چمیلی کے ہاتھ سے گیند لے لیتا ہے) جا بھاگ جا۔

چمیلی چلی جاتی ہے۔ بڑی سرکار، چھوٹی سرکار سے مخاطب

ہوتے ہیں۔

بڑی سرکار: نشانے کے تم کافی پکے ہو نا؟

چھوٹی سرکار: (جھینپ کر) جی نہیں ..... وہ تو......

بڑی سرکار: (قہقہہ لگاتا ہے اور گیند چھوٹی سرکار کی طرف پھینکتا ہے۔

چھوٹی سرکار گیند، ریکٹ پہ اٹھا لیتا ہے اور سر جھکا کر اسے اُچھالنا

شروع کر دیتا ہے۔

بڑی سرکار کی حویلی ——— (باغ کا فوارہ)

ہم ڈزالو کرتے ہیں ——— چمیلی کا کلوز اپ ——— کیمرہ پیچھے ہٹتا ہے ——— چمیلی بغیر اوڑھنی کے کھڑی ہے ——— اوڑھنی چھوٹی سرکار کے ہاتھ میں ہے۔

چمیلی : (دونوں ہاتھوں سے سینہ ڈھانپتے ہوئے) میرا دوپٹہ دے دیجئے چھوٹی سرکار۔

چھوٹی سرکار: (شرارت کے ساتھ) ہم نہیں دیں گے۔

چمیلی : کوئی دیکھ لے گا ——— بدنام ہو جاؤں گی۔ چھوٹی سرکار۔

چھوٹی سرکار: تم خواہ مخواہ ڈرتی ہو۔

چمیلی : اس روز ——— اس روز بڑی سرکار کیا کہہ رہے تھے ——— لائیے دوپٹہ۔

چھوٹی سرکار: (آگے بڑھ کر) لو۔

چمیلی دوپٹہ لینے کے لئے ہاتھ بڑھاتی ہے۔

چھوٹی سرکار: ٹھہرو ——— میں ٹھیک طرح سے اوڑھائے دیتا ہوں۔

چھوٹی سرکار چمیلی کو دوپٹہ اس طرح اوڑھاتا ہے کہ اُڑے نہیں ——— اس کے بعد وہ اسے بازو سے پکڑتا ہے۔

چھوٹی سرکار: چلو آؤ۔ تمہیں موٹر سائیکل کی سیر کرائیں۔

چمیلی : نہیں۔ چھوٹی سرکار نہیں۔

چھوٹی سرکار اس کو بازو سے کھینچتا ہُوا لے جاتا ہے۔ کچھ فاصلے پر ان کی مڈبھیڑ مالی سے ہوتی ہے۔ دونوں رُک جاتے ہیں۔

چھوٹی سرکار: موٹر سائیکل کی ——— چمیلی کو موٹر سائیکل کی سیر کرانے لے جا رہا ہوں۔

مالی : لے جائیے حضور۔

چھوٹی سرکار: (چمیلی سے) آؤ چمیلی۔

چمیلی کھڑی رہتی ہے۔

مالی : جاؤ چمیلی ——— چھوٹی سرکار کی بڑی مہربانی ہے۔

چھوٹی سرکار: مہربانی کیسی ——— آؤ چمیلی۔

چمیلی کو ساتھ لے جاتا ہے ——— مالی پُر اسرار طور پر زیرِ لب مُسکراتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (گیراج)

پردہ ہٹتا ہے ——— اندر سے موٹر سائیکل باہر نکلتی ہے۔ چھوٹی سرکار اُسے چلا رہا ہے ——— پیچھے سیٹ پر چمیلی بیٹھی ہے ——— موٹر سائیکل حویلی سے باہر نکلتی ہے۔

---

کھیت۔

ہم ڈزالو کرتے ہیں۔

موٹر سائیکل ایک طرف پڑی ہے ـــــــ ٹائر پہ سر رکھ کر چھوٹی سرکار لیٹا ہے ـــــــ چمیلی ایک طرف سمٹی بیٹھی ہے۔ ہاتھ سے سائیکل کے کل پرزوں کو چھیڑ رہی ہے۔

چھوٹی سرکار : چلو آؤ، نہر میں نہائیں۔

چمیلی : (ایک دم چونک کر) کیا؟

چھوٹی سرکار : کالج میں لڑکے لڑکیاں اکٹھے نہاتے ہیں۔

چمیلی : (شرما کر دوپٹے سے اپنا چہرہ ڈھانپ لیتی ہے۔) آپ کیسی باتیں کرتے ہیں۔

چھوٹی سرکار : (اُٹھ کر چمیلی کا ہاتھ پکڑتے ہوئے) تم بتاؤ کیسی باتیں کروں۔

چہرے پر سے دوپٹہ ہٹاتا ہے۔

چھوٹی سرکار : ایک منہ نظر آتا تھا وہ بھی چھپا لیا۔

چمیلی کا ہاتھ غیر ارادی طور پر ہارن کے بٹن پر پڑتا ہے جو بج اٹھتا ہے ـــــــ

چمیلی اوئی کر کے اُچک کر کھڑی ہو جاتی ہے ـــــــ چھوٹی سرکار ہنسنا شروع کر دیتا ہے۔

چمبیلی : (دل پہ ہاتھ رکھتی ہے)

چھوٹی سرکار اٹھ کر چمبیلی کے پاس جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: کیا ہُوا دل کو؟

چمبیلی : دھک دھک کر رہا ہے۔

چھوٹی سرکار: سُنوں؟

یہ کہہ کر وہ اس کی کمر میں اپنا بازو حمائل کر دیتا ہے اور کان سینے پر جمانے ہی والا ہے کہ چمبیلی تڑپ کر ایک طرف ہٹ جاتی ہے —— چہرے پہ ایک عجیب قسم کا خوف و ہراس پیدا ہو جاتا ہے —— چھوٹی سرکار آگے بڑھتا ہے اور چمبیلی کو پکڑنا چاہتا ہے۔

چمبیلی : (کانپتی آواز میں) نہیں نہیں —— مجھے ہاتھ مت لگائیے چھوٹی سرکار...

چھوٹی سرکار: (چمبیلی کی طرف بڑھتے ہوئے) چمبیلی۔

چمبیلی : نہیں —— نہیں —— نہیں۔

تیزی سے بھاگ جاتی ہے —— چھوٹی سرکار وہیں کھڑا رہ جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: عجیب لڑکی ہے.... (مُسکراتا ہے)

مسکراتا ہُوا چھوٹی سرکار اپنی موٹر سائیکل کی طرف آتا ہے۔ اسے اٹھاتا ہے —— ہارن بجا کر مسکراتا ہے۔ —— ایک دم فائرنگ کی

آواز آتی ہے ——— چھوٹی سرکار کے ہاتھ سے موٹر سائیکل گر جاتی ہے ——— رائفل ہاتھ میں لئے ہوئے بڑی سرکار، کالو پہلوان کے ساتھ نمودار ہوتا ہے۔

بڑی سرکار: کیوں بھئی، کیا ہو رہا ہے یہاں؟

چھوٹی سرکار: جی ——— کچھ نہیں ——— ایسے ہی چلا آیا تھا۔

بڑی سرکار: شکار کھیلنے کے لئے؟

چھوٹی سرکار: جی نہیں ——— ایسے ہی گھومنے کے لئے۔

بڑی سرکار: (مسکرا کر) گھومو..... (کالو سے) چلو کالو۔

کالو اور بڑی سرکار چلے جاتے ہیں ——— چھوٹی سرکار اپنی موٹر سائیکل اٹھاتا ہے۔

---

فیڈ آؤٹ

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا۔

ہم فیڈ اِن کرتے ہیں۔

ایک لڑکی کی ٹانگیں نظر آتی ہیں جو "کبڈی کبڈی" بولتی جا رہی ہے ——— کیمرہ پیچھے ہٹتا ہے اور دکھاتا ہے کہ جیسی لڑکیاں کبڈی کھیل رہی ہیں

یہ لڑکی جب مخالف گروپ میں پہنچتی ہے تو پکڑی جاتی ہے ـــــ اور "مارکر" ایک طرف بٹھا دی جاتی ہے ـــــ وفعتہً "کٹاری کٹاری کی آواز آتی ہے ـــــ ہماری ہیروئن تھرکتی ناچتی "کٹاری کٹاری" کی گردان کرتی مخالف گروپ میں تیر کی طرح داخل ہوتی ہے ـــــ یہاں سے موسیقی شروع ہوتی ہے اور کٹاری کھیل کھیل میں رقص کرتی گاتی تھرکتی مخالف گروپ کی لڑکیوں سے چھیڑ چھاڑ کرتی ہے ـــــ آخر میں مخالف گروپ کی ایک پست قد لڑکی "تتلی" جرأت سے کام لے کر کٹاری سے لپٹ جاتی ہے ـــــ کٹاری اسے گھسیٹتی ہوئی لکیر تک پہنچنے کی کوشش کرتی ہے، مگر وہ کچھ اس طرح کٹاری سے چمٹی ہوئی ہے کہ دونوں لکیر کے پاس گر پڑتی ہیں ـــــ تتلی اٹھ کر چلانا شروع کر دیتی ہے ـــــ

تتلی : کٹاری مر گئی ـــــ کٹاری مر گئی۔

کٹاری : (جو ابھی تک کٹاری کٹاری کئے جا رہی ہے) کیا؟

مخالف گروپ کی لڑکیاں : (بیک زبان) کٹاری مر گئی، کٹاری مر گئی۔

کٹاری غضب ناک ہو کر اٹھتی ہے اور تتلی کی چٹیا پکڑ لیتی ہے۔

کٹاری : کیا کہتی ہے تتلی کی بچی ـــــ کٹاری مر گئی؟

تتلی : ہاں ـــــ تو مر گئی ہے۔

کٹاری : بکتی ہے تو۔

تتلی : تیرا سانس ٹوٹ گیا تھا۔

کٹاری : میرا سانس تو مرتے وقت بھی نہیں ٹوٹے گا ——— الفتی کہیں کی۔

تتلی : تو الفتی۔

کٹاری : (تتلی کے چانٹا لگاتی ہے)

تتلی وحشی بلی کی طرح کٹاری پر حملہ کرتی ہے، کٹاری اس کا جواب دیتی ہے۔

اب باقاعدہ لڑائی شروع ہو جاتی ہے ——— کٹاری اسے دبا لیتی ہے۔

کٹاری : بتا اب، کیا میرا سانس ٹوٹا تھا۔

تتلی : (ڈر کر) نہیں ——— نہیں۔

کٹاری اسے چھوڑ دیتی ہے ——— تتلی اُٹھتی ہے۔

تتلی : تمہارا سانس ایک بار نہیں۔ سو بار ٹوٹا تھا۔

منہ میں سے جیب نکال کر کٹاری کو دکھاتی ہے اور بھاگ جاتی ہے

کٹاری اس کا تعاقب کرتی ہے۔

تعاقب کے مختلف شوٹ

---

سڑک

سڑک کے عین بیچ کٹاری، تتلی کو دبوچ لیتی ہے۔ دونوں آپس میں گتھم گتھا ہو جاتی ہیں —— ایک دم بریک لگنے کی چیخ سنائی دیتی ہے —— ایک لاری ان کے بالکل پاس پہنچ کر رکتا ہے —— گلاب ڈرائیو کر رہا ہے۔

گلاب : (لڑکیوں سے) اے، اے ...... شش ...... اے اس کی کوئی نہیں سنتا —— لاری سے باہر نکلتا ہے۔

گلاب : اے، اے ... یہ کیا ہو رہا ہے۔

کٹاری : (دھینگامشتی بند کر کے گلاب کی طرف دیکھتے ہوئے) اندھے ہو؟ —— دیکھتے نہیں لڑائی ہو رہی ہے۔

یہ کہہ کر کٹاری پھر لڑائی میں مشغول ہو جاتی ہے —— گلاب مسکراتا ہے اور ان کو چھڑانے کی کوشش کرتا ہے —— مگر اس کوشش میں اس کے بھی تین چار چانٹے، دس پندرہ لاتیں اور چھ سات مکّے حصے میں آجاتے ہیں۔ بالآخر وہ دونوں کو چھڑانے میں کامیاب ہو جاتا ہے —— اس دوران میں دوسری لڑکیاں آجاتی ہیں۔

گلاب : میری سمجھ میں نہیں آتا۔ تم لڑ کیوں رہی ہو۔

کٹاری : اس نے کہا تھا کہ میرا سانس ٹوٹ گیا تھا۔

گلاب : سانس؟

کشاری : (گلاب سے) ، تم بتاؤ کیا میرا سانس ٹوٹ سکتا ہے ؟

گلاب : (کچھ سمجھ میں نہیں آتا، کیا جواب دے) ،

کشاری : جلدی بتاؤ، کیا میرا سانس ٹوٹ سکتا ہے ؟

تتلی : اس پر تمہارا رعب نہیں چلے گا کشاری ـــــــ تم سے بہت زیادہ طاقت ور ہے ۔

کشاری : مجھ سے زیادہ کوئی بھی طاقت ور نہیں ہو سکتا ۔

تتلی : مرد ہے

کشاری : میں مردوں کو کیا سمجھتی ہوں ۔

تتلی : گردن مروڑ دے گا ۔

کشاری : اونہہ ـــــــ میری کلائی ہی مروڑ کر دکھائے ـــــــ (کلائی گلاب کی طرف بڑھاتی ہے) ، لو پکڑو ۔

گلاب : (مناسب و موزوں ردِّ عمل)

کشاری : پکڑو ۔

سب لڑکیاں : (گلاب سے) ، پکڑو ۔

کشاری : پکڑتے کیوں نہیں ـــــــ پکڑو ـــــــ اور دیکھو، ان دو انگلیوں سے کیسے تمہارا ہاتھ جھٹک کر اپنی کلائی چھڑاتی ہوں ـــــــ پکڑو ۔

گلاب : موج آجائے گی۔

کٹاری : ارے واہ رے میرے رستم پہلوان۔

تتلی : کچھ شرط لگاؤ تو پکڑے بھی۔

کٹاری : (گلاب سے) لگاؤ شرط۔

تتلی : کتنے کی؟

کٹاری : رہی ایک ایک روپے کی۔

تتلی : ایک روپیہ تو یہ بخشش دے گا تمہیں ـــــ سو سو روپے کی مانو تو کوئی بات بھی ہو۔ (گلاب سے) کیوں بابو؟

سب لڑکیاں : رہی۔ رہی۔

گلاب مسکراتا ہے۔

کٹاری : رہی سو سو روپئے کی ..... (کلائی بڑھا کر) لو پکڑو۔

گلاب : جانے دو۔

کٹاری : پکڑو بابو ـــــ جلدی فیصلہ ہو۔

گلاب : (مسکرا کر کلائی ہاتھ میں لیتا ہے) کیسی خوبصورت کلائی ہے۔

کٹاری : وہ تو ہے ـــــ تم یہ دیکھنا چھڑاتی ہوں کس خوبصورتی سے۔

گلاب : جو خوبصورت ہے، اس کی ہر چیز خوبصورت ہوگی۔

کٹاری : تو دیکھ لو نا؟

گلاب : (مذاقاً کلائی دونوں ہاتھوں میں پکڑ لیتا ہے)

کٹاری : (تتلی سے) تتلی بس اتنا ہی زور ہے تمہارے رستم میں۔

تتلی : (گلاب سے) ذرا ایک پیچ دو۔

گلاب گرفت ذرا مضبوط کر دیتا ہے۔

کٹاری : بس؟ چھڑاؤں۔

گلاب ایک دم گرفت مضبوط کر لیتا ہے۔

کٹاری : اوئی!

گلاب گرفت ڈھیلی کر دیتا ہے ——— کٹاری فائدہ اٹھاتی ہے اور کھٹ سے ہاتھ مار کر اپنی کلائی چھڑا لیتی ہے ——— لڑکیاں شور مچا دیتی ہیں۔

کٹاری : دہ مارا۔

گلاب : (مسکرا کر) کیا مارا؟

کٹاری : چھڑا لی کلائی۔

گلاب : کب چھڑائی، کیسے چھڑائی؟

تتلی : بابو، چھڑا تو لی۔

باقی لڑکیاں چلاتی ہیں۔ "چھڑا لی، چھڑا لی"۔

گلاب : کیا؟

تتلی : شرط ہاری ــــــ دو روپئے۔

کٹاری : اس طرح نہیں دے گا ــــــ (لڑکیوں سے ) ایک ــــ دو ــــــ پکڑلو۔ سب لڑکیاں گلاب کو پکڑ لیتی ہیں۔ کٹاری اُچک کر گلاب کی جیب سے سارے نوٹ نکال لیتی ہے۔

کٹاری : اوہ ــــــ یہ تو کافی سارے ہیں۔

گلاب : (جھنا کر) اُچکیو، شہدیو، چھوڑو مجھے۔

کٹاری : چھوڑ دو۔ (سو روپئے کا ایک نوٹ نکال کر اپنے گھگھرے میں اڑس لیتی ہے) دیکھ لو، ایک کوڑی زیادہ نہیں لی ــــــ لو۔ تتلی آگے بڑھ کر ایک روپئے کا نوٹ چھین لیتی ہے۔

تتلی : ایک روپیہ میں لوں گی۔

کٹاری : واپس کر دو تتلی۔

تتلی : واہ ــــــ میں نے اتنی مار کھائی ہے۔

کٹاری : اچھا، رکھو اپنے پاس ــــــ بقایا نوٹ گلاب کو دیتی ہے) لو۔ (ایک دم لڑکیوں سے ) ایک ــــــ دو ــــــ بھاگو۔ سب بھاگ جاتی ہیں۔ گلاب نوٹ پکڑ کر بھونچکا رہ جاتا ہے۔

گلاب : لٹیرن کہیں کی ــــــ
کٹاری کے تعاقب میں بھاگتا ہے۔

تعاقب کے مختلف شوٹ ۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (ڈمرو کا خیمہ ——— بیرونی حصّہ)

کٹاری تیزی سے اندر خیمے میں داخل ہوتی ہے ۔

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (ڈمرو کا خیمہ —— اندرونی حصّہ)

ڈمرو چٹائی پر لیٹا ہے ——— چھت کا پنکھا ہل رہا ہے

کٹاری ڈمرو کو جگاتی ہے ۔

کٹاری : ڈمرو، ڈمرو۔

ڈمرو : جا، جا۔ سونے دے مجھے۔

باہر سے گلاب کی آواز آتی ہے ۔

گلاب : کٹاری۔

کٹاری نوٹ نکال کر ڈمرو کے ہاتھ میں دیتی ہے ۔

کٹاری : لے سنبھال اسے ۔

یہ کہہ کر وہ تیزی سے ایک طرف چلی جاتی ہے ۔

ڈمرو : کیا ہے؟

گلاب کی آواز آتی ہے ۔

گلاب : کٹاری۔

ڈمرو مٹھی کھول کر سو کا نوٹ دیکھتا ہے ـــــــ ردِ عمل ـــــــ اور

زیادہ آنکھیں کھولتا ہے ـــــــ ساتھ ہی باچھیں کھل جاتی ہیں ـــــــ

نوٹ کو چومتا ہے۔

گلاب : کٹاری۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا ڈمرو کا خیمہ ـــــــ بیرونی حصّہ )

گلاب باہر کھڑا اِدھر اُدھر دیکھ رہا ہے ـــــــ ایک کھونٹے کے سامنے

ھینڈھا بندھا ہے۔ دوسرے کے ساتھ ریچھ ـــــــ ایک کتا ہے جو منہ میں

رسّی لیے کبھی ادھر کھینچتا ہے کبھی ادھر۔ یہ رسّی تنبو میں چلی گئی ہے ـــــــ

گلاب خیمے کے اندر داخل ہوتا ہے

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (ڈمرو کا خیمہ ـــــــ اندرونی حصّہ )

ڈمرو نوٹ کو گھور گھور رہا ہے۔

گلاب : کٹاری۔

ڈمرو : آؤ ـــــــ آؤ۔

گلاب : (نوٹ دیکھ کر) یہ نوٹ ـــــــ یہ نوٹ میرا ہے۔

ڈمرو : تمہارا ہے؟ ـــــــ تو میرے پاس کیسے چلا آیا۔

گلاب : (پاس جاکر) وہ لڑکی جو ابھی اندر گئی تھی، اس نے تمہیں دیا ہے۔

ڈمرو : اس نے کہاں سے لیا یہ نوٹ۔

گلاب : مجھ سے چھین کر لے آئی ہے۔

ڈمرو : الفیا؟

گلاب : لاؤ نوٹ دو مجھے۔

ڈمرو : ارے بھائی اتنی جلدی کیا کرتے ہو ـــــــ آؤ بیٹھو، چائے پانی پیو۔

(آواز دیتا ہے) بیگم ـــــــ سگرٹ تو لانا۔

گلاب : تم نوٹ لاؤ۔

ڈمرو : ٹھہرو، مجھے چشمہ لگا کر دیکھنے دو۔

ڈبیہ سے چشمہ نکالتا ہے ـــــــ دھوتی کے پلّو سے صاف کرتا ہے۔ مگر اس کے شیشے ہی نہیں ـــــــ گلاب دلچسپی لیتا ہے۔

گلاب : کیسا ہے یہ چشمہ۔

ڈمرو : اول نمبر۔

ایک بندریا آتی ہے اور سلگا ہوا سگرٹ ڈمرو کو دیتی ہے۔

ڈمرو : لو، سگرٹ پیو۔

گلاب : میں نہیں پیتا ـــــــ تم نوٹ حوالے کرو میرا۔

ڈمرو : مجھے دیکھنے دو۔ (چشمہ لگاتا ہے) ارے ——— یہ تو کھوٹا ہے۔

گلاب : کھوٹا کھرا جیسا ہے، ٹھیک ہے ——— لاؤ۔

ڈمرو : لو ابھی پتہ چل جاتا ہے ——— میں چھُو کرتا ہوں ——— کھوٹا ہوگا تو یوں اُڑ جائے گا (مٹھی بند کرکے چھُو کرتا ہے ——— پھر مٹھی کھولتا ہے ——— نوٹ غائب ہے) کیوں دوست اب بھی نہیں مانوگے۔

گلاب : تم سب چور ہو ——— اٹھائی گیرے ——— ڈاکو ——— کہاں ہے وہ لڑکی۔

ڈمرو : ریڈیو گھر گئی ہے

گلاب : (غصّے میں) کہاں ہے وہ تمہارے باپ کا ریڈیو گھر۔

ڈمرو : گالی مت دو یار۔

گلاب : گالی کے بچے نوٹ لا اِدھر۔

پنکھا بند ہو جاتا ہے۔

ڈمرو : (پنکھے کی طرف دیکھ کر) چچ چچ ——— بجلی فیل ہوگئی۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (ڈمرو کا خیمہ ——— بیرونی حصّہ)

ہم کٹ کرکے دکھاتے ہیں کہ رسّی ایک طرف پڑی ہے اور اُسے کھینچنے والا کُتّا بیٹھا ہڈی چبا رہا ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (ڈمرو کا خیمہ ——— اندرونی حصّہ)

ڈمرو : بجلی گھر کا مینجر بڑا حرامی ہے ——— نکال دوں گا سالے کو باہر، آؤ تمہیں ریڈیو سُناؤں۔

گلاب : میں کہتا ہوں میرا نوٹ حوالے کرو میرے۔

ڈمرو : وہ تو ہو گیا ہے غائب اور غائب ہونے کا جو دُکھ مجھے اور تمہیں ہوُا ہے، وہ ریڈیو سُننے سے ہی دُور ہو سکتا ہے۔

ایک طرف لکڑی کا ریڈیو نما بکس پڑا ہے۔ ڈمرو اُس کی طرف ہاتھ بڑھاتا ہے۔

گلاب : تمہارے ریڈیو کی ایسی تیسی۔

ڈمرو : ایسا نہ کہو۔ ناراض ہو جائے گا۔ بٹن گھماتا ہے زور کی کھڑکھڑ ہوتی ہے دیکھا؟ گلاب دیکھتا ہے کہ پنجرے میں یہ آواز طوطا پیدا کر رہا ہے۔

گلاب : یہاں کے جانور بھی چار سو بیس ہیں۔

ڈمرو : (بٹن گھماتا ہے)

طوطا : ہم ساتویں آسمان سے بول رہے ہیں۔

ڈمرو : بالکل ٹھیک ہے ——— لو بھئی سنو گانا۔

باجو پہ موسیقی کی گت شروع ہوتی ہے ——— گلاب طوطے کی طرف دیکھتا ہے

جو خاموش ہے ـــــ گانا شروع ہوتا ہے ـــــ گلاب اِدھر اُدھر
دیکھتا ہے ـــــ ڈمرو اشارے سے گلاب کو بیٹھنے کے لئے کہتا ہے مگر
وہ نہیں بیٹھتا ہے ـــــ تھوڑی دیر کے بعد ڈمرو لکڑی کے ریڈیونما بکس
کے کالے تِرے کو ایک طرف ہٹاتا ہے ـــــ گول دائرے کے پیچھے کٹاری
کا چہرہ نظر آتا ہے ـــــ گلاب کا ردِ عمل ـــــ وہ آگے بڑھتا
ہے کہ لکڑی کے بکس کے پیچھے کٹاری کھڑی ہو جاتی ہے ـــــ گلاب
ذرا اور آگے بڑھتا ہے تو وہ ایک ادا سے گاتی ہوئی گلاب کی بغل میں آ کھڑی
ہوتی ہے۔ گلاب اس کو پکڑنا چاہتا ہے مگر وہ ناچتی ہوئی باہر نکل جاتی ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (ڈمرو کا خیمہ ـــــ بیرونی حصّہ)

گلاب باہر نکلتا ہے ـــــ مرد، عورتیں، لڑکیاں سب جمع ہو جاتی
ہیں ـــــ کٹاری گا اور ناچ رہی ہے ـــــ ایک لمحے کے لئے
گلاب سب کچھ بھول جاتا ہے ـــــ کٹاری کی ادائیں اُسے مسحور کر
دیتی ہیں۔ لیکن تھوڑے وقفے کے بعد اسے اپنا نوٹ یاد آتا ہے ـــــ
ایک دم وہ چلاّتا ہے۔

گلاب : بند کرو یہ بکواس ـــــ میرا نوٹ واپس دو۔

گانا بند ہو جاتا ہے۔ کٹاری پاؤں کے گھنگھرو کھنکھناتی گلاب کے پاس

جاتی ہے۔

کٹاری : نام کیا ہے تمہارا بابو ـــــ

گلاب : (چلا کر) میرا نام ہے سو روپے کا نوٹ

سب زور سے ہنستے ہیں۔

گلاب : بند کرو ہنسی۔

کٹاری : (ایک ادا کے ساتھ) سو روپے کے نوٹ جی ـــــ میرا نام ہے دوقیؔ۔

سب زور سے ہنستے ہیں۔

گلاب : (اور زیادہ چلا کر) میں پاگل ہو جاؤں گا ـــــ میں تم سب کو قتل کر دوں گا۔

---

ڈمرو کی آواز آتی ہے۔

ڈمرو : کون ہے یہ ہٹلر۔

ڈمرو اپنے بازو کے ڈنڑ دکھاتا ہوا قریب قریب گلاب کے اوپر چڑھ جاتا ہے۔

گلاب : تم میرا سو روپیہ کیوں واپس نہیں دیتے ؟

ڈمرو : دیتے ہیں ـــــ اِدھر آؤ (ایک طرف چلتے ہوئے) آؤ۔

گلاب اس کی طرف بڑھتا ہے ـــــ دونوں کچھ دور چلتے ہیں۔

ڈمرو : ایک طرف اشارہ کر کے، کھڑے ہو جاؤ یہاں۔

گلاب وہاں کھڑا ہو جاتا ہے۔

ڈمرو ۔ سو کا نوٹ چاہیئے، ہزار کا۔

گلاب : اپنا سو کا۔

ڈمرو : اپنا سو کا نوٹ ایک —— اپنا سو کا نوٹ دو۔

ایک دم کچھ ہوتا ہے اور گلاب کیمرے پر سے اڑتا ہُوا چلا جاتا ہے —— کٹ کر کے ہم دکھاتے ہیں کہ مینڈھے کی گردن ہل رہی ہے اور گلاب بہت دُور کیچڑ میں لت پت زمین پر اوندھے منہ پڑا ہے —— دانت پیستا ہوُا اُٹھتا ہے۔ چاہتا ہے کہ ڈمرو کی طرف جائے مگر رک جاتا ہے، کیوں کہ ڈمرو کے ساتھ اور کئی ہٹے کٹے مرد آستین چڑھائے کھڑے ہیں۔

گلاب : آج نہیں پھر کبھی سہی —— ایسا مزا چکھاؤں گا کہ یاد رکھو گے — لٹیرے۔ بدمعاش۔

سب خانہ بدوش زور سے ہنستے ہیں —— گلاب ٹرک میں بیٹھتا ہے اور اسے اسٹارٹ کرتا ہے —— اس پر ہنسنے کا شور آتا رہتا ہے۔

---

فیڈ آؤٹ

---

بڑی سرکار کی حویلی (بڑا کمرہ —— اندرونی حصّہ)

تخت پر گاؤ تکیے کا سہارا لیے بڑی سرکار بیٹھا ہے اور ایک دونالی بندوق کا معائنہ کر رہا ہے ـــــ ایک طرف منشی حساب کتاب کر رہا ہے ـــــ دوسری طرف ایک دیہاتی کھڑا ہے ـــــ بڑی سرکار اس سے مخاطب ہوتا ہے۔

بڑی سرکار: اچھی ہے۔

دیہاتی : سرکار نایاب چیز ہے۔

بڑی سرکار: ہمارے لئے کوئی چیز نایاب نہیں ـــــ منشی جی۔

منشی : حضور!

بڑی سرکار: سو کا ایک نوٹ دیجئے اسے۔

دیہاتی : سرکار...... یہ تو بہت کم ہیں ـــــ ایسی نایاب چیز...

بڑی سرکار: نایاب چیز ہے تو نذرانے کے طور پر پیش کرو..... کیوں منشی جی۔

منشی : بالکل درست ہے۔

دیہاتی : لیکن حضور....

منشی : دس کا نوٹ دے کر، لو.....

دیہاتی : میں اسے لایا ہی کیوں؟

بڑی سرکار: کیا کہا؟

منشی : کچھ نہیں حضور ـــــ شکریہ ادا کر رہا ہے۔

دیہاتی : (طنز کے ساتھ) بہت بہت شکریہ حضور!

یہ کہہ کر چلا جاتا ہے ——— بڑی سرکار قہقہے لگاتا ہے اور بندوق

کو پسندیدہ نظروں سے دیکھتا ہے ——— گلاب داخل ہوتا ہے۔

گلاب : آداب عرض بڑی سرکار۔

بڑی سرکار : آگئے۔

گلاب : جی ہاں۔

بڑی سرکار : میرا مطلب یہ تھا کہ چھوٹی سرکار کا سارا سامان آگیا۔

گلاب : جی ہاں، ایک ایک چیز لے آیا ہوں۔

یہ کہہ کر گلاب اپنے باپ کو روپے دیتا ہے ——— منشی روپے

گنتا ہے۔

گلاب : (آہستہ) ابھی نہیں گنو۔

منشی : کیوں؟

گلاب : آہستہ بولو ——— کم ہیں۔

منشی : (آہستہ) کتنے؟

گلاب : (آہستہ) ایک سو۔

منشی : (اونچی آواز میں) ایک سو!

بڑی سرکار : کیا بات ہے منشی جی!

منشی : حضور....

گلاب : (چُپ رہنے کا اشارہ کرتا ہے)

بڑی سرکار : منشی جی، میں نے پوچھا تھا کیا بات ہے؟

منشی : حضور —— حساب میں ایک سو روپیہ کم ہے۔

بڑی سرکار : ابھی ابھی آپ نے بندوق کی قیمت جو ادا کی ہے۔

منشی : ہاں حضور، وہ تو ہے..... لیکن....

گلاب : (چُپ رہنے کا اشارہ کرتا ہے)

بڑی سرکار گلاب، تم اپنے باپ کو بار بار چُپ رہنے کے لئے کیوں اشارہ کر رہے ہو۔

گلاب : حضور، بات یہ ہے...

منشی : میں عرض کرتا ہوں سرکار —— گلاب کے پاس چھوٹی سرکار کا جو حساب ہے۔ اس میں سو روپئے کم ہیں۔

بڑی سرکار : سو روپئے۔

تخت پر سے بندوق لئے اٹھتا ہے۔

گلاب : جی ہاں۔

بڑی سرکار : کیسے کم ہوئے۔

گلاب : حضور، میں ادھر آ رہا تھا —— راستے میں سڑک پر مجھے ایک

لڑکی ملی۔

بڑی سرکار: لڑکی!

منشی : (اونچی آواز میں) لڑکی؟

گلاب : لڑکی نہیں ——— خانہ بدوش ——— یعنی خانہ بدوش لڑکی۔

بڑی سرکار: خانہ بدوش لڑکی۔

گلاب : (اٹھ کر) جی ہاں ——— وہاں بہت سی ہیں حضور۔

بڑی سرکار: ایک سو؟

گلاب : میں نے گنی نہیں حضور۔ ۔ ۔

بڑی سرکار: سو روپیہ کیسے گم ہوا۔

گلاب : زبردستی چھین کرلے گئی حضور۔

منشی : جھوٹ مت بولو گلاب۔

گلاب : میں بالکل سچ کہہ رہا ہوں۔

بڑی سرکار: یعنی ایک لڑکی چھین کرلے گئی تم سے ۔ ۔

گلاب : جی ہاں ——— وہ خانہ بدوش لڑکی ——— کٹاری اس کا نام ہے۔

بڑی سرکار: دل میں تو نہیں کھُب گئی تمہارے۔

گلاب : (خاموش ہوجاتا ہے)

بڑی سرکار: (قہقہہ لگاتا ہے، پھر آواز دیتا ہے) کالو!

دور سے کالو کی آواز آتی ہے "حاضر ہوا سرکار"!

بڑی سرکار: کہاں ہے ان خانہ بدوشوں کا ڈیرہ۔

گلاب : دو ایک کوس دور ہے۔

کالو آتا ہے۔

بڑی سرکار: کالو ــــــــ یہاں سے دو ایک کوس دُور ڈیرہ ہے خانہ بدوشوں کا۔

کالو : جانتا ہوں سرکار۔

بڑی سرکار: ایک لڑکی ہے کٹاری ــــ اس کو حاضر کرو یہاں شام سے پہلے پہلے۔

کالو : ابھی جاتا ہوں سرکار۔

بڑی سرکار: ابھی نہیں ــــ پہلے مینڈھوں کا دانہ پانی دو۔

کالو : چلا سرکار۔

بڑی سرکار: اور شام سے پہلے پہلے کٹاری یہاں موجود ہو۔

کالو : ضرور ہوگی سرکار۔

کالو چلا جاتا ہے۔

بڑی سرکار: منشی جی اگر گلاب کا بیان درست ہے تو ہم اس چھوکری کی کھال اُدھیڑ دیں گے۔

گلاب : (ردِّ عمل)

بڑی سرکار: گولی سے اڑا دیں گے۔

گلاب : (ردِّ عمل)

بڑی سرکار: (بندوق سے کھیلتے ہوئے) اس بندوق کے نشانے کا بھی پتا چل جائے گا۔

گلاب : میرا خیال ہے.....

بڑی سرکار: کیا خیال ہے تمہارا؟

گلاب : میں ہی جاتا ہوں سرکار..... آپ کا نام لوں گا تو وہ ڈر کے ضرور واپس کر دے گی۔ میرا فوٹ ——— میں ابھی جاتا ہوں۔

یہ کہہ کر وہ بڑی تیزی سے باہر نکل جاتا ہے ——— بڑی سرکار قہقہہ لگاتا ہے۔

بڑی سرکار: منشی جی ——— مالک کے دوپٹے سے چھوکریوں کے ساتھ عشق لڑانا ——— یہ ہم ہرگز پسند نہیں کرتے۔

منشی : حضور مجھے یقین تو نہیں کہ گلاب نے ایسا کیا ہے..... لیکن حضور اگر اس نے یہ حرکت کی ہے..... تو آپ مالک ہیں ——— میرے سامنے گردن اڑا دیجئے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی ـــــ منشی کا کوارٹر (اندرونی حصّہ)

گلاب ٹرنک اٹھانے میں مصروف ہے ـــــ ایک ٹرنک اٹھاتا ہے ـــــ اس کے بعد دوسرا پھر تیسرا ـــــ سب سے نیچے صندوق ہے۔ پلنگ کے ایک پائے کو اونچا کرتا ہے، اس کے نیچے سے چابی نکالتا ہے۔ صندوق کا تالا کھولتا ہے۔ اس کے اندر سے ایک بکس نکالتا ہے، بکس کی چابی پلنگ کے دوسرے پائے تلے سے نکالتا ہے۔ بٹوہ میں سے ایک اور بٹوہ نکلتا ہے۔ اُسے کھولتا ہے تو کپڑے میں لپٹی ہوئی ایک چیز نکلتی ہے ـــــ اسے کھولتا ہے ـــــ دو نوٹ دکھائی دیتے ہیں سَو سَو کے ـــــ ایک نوٹ نکال کر جیب میں رکھتا ہے اور جلدی جلدی سب چیزیں باری باری بند کرتا ہے ـــــ ٹرنک رکھ رہا ہے کہ اُس کا باپ اندر داخل ہوتا ہے۔

منشی : کیا کر رہے گلاب ؟

گلاب : ایک نوٹ نکالا ہے سو روپے کا۔

منشی : کیوں ؟

گلاب : واپس دوں گا بڑی سرکار کو ـــــ کہوں گا لے آیا ہوں کنّاری سے۔

منشی : (سنگین سنجیدگی کے ساتھ) یہ کنّاری کون ہے گلاب۔

گلاب : میں نہیں جانتا کون ہے ـــــ خانہ بدوش لڑکی ہے ـــــ میں نہیں

چاہتا کہ بڑی سرکار اُس کو سزا دیں۔

منشی : گلاب۔ بیٹھ یہاں۔

گلاب چارپائی پر بیٹھ جاتا ہے۔

منشی : (بڑی سنجیدگی کے ساتھ) سُن ——— تو ایک غریب آدمی کا لڑکا ہے۔ عیاشیاں صرف امیروں کے لئے ہیں ——— تو کہیں بہک تو نہیں گیا۔

گلاب : میں سمجھا نہیں۔

منشی : تو مجھے صرف اتنا کہہ دے کہ تیرا من میلا نہیں بس!

گلاب : میں اتنا کہہ سکتا ہوں کہ میرا من چھوٹی سرکار کا من نہیں ۔۔۔

منشی : بس بس! ——— جا لے جا روپے۔

گلاب اٹھتا ہے۔

منشی : ٹھہر (مسکراتا ہے) اتنی جلدی جا رہا ہے ——— بڑی سرکار یہ نہ پوچھیں گے کہ دو کوس کا آنا جانا تو نے اتنی جلدی کیسے کیا؟

گلاب : (مسکراتا ہے) یہ میں نے سوچا ہی نہیں تھا۔

منشی : بیٹھ جا تھوڑی دیر یہاں۔

دونوں چارپائی پر بیٹھ جاتے ہیں ——— منشی گلاب کے کاندھے پر ہاتھ رکھتا ہے، بڑے پیار سے۔

منشی : بس میری یہ دعا ہے کہ تو سدا نیک رہے۔

گلاب مسکراتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (بڑا کمرہ)

ہم ڈزالو کرتے ہیں ـــــــ بڑی سرکار ہاتھ پر باز رکھے اُس سے کھیل رہا ہے۔ گلاب داخل ہوتا ہے۔ بڑی سرکار اُس کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔

بڑی سرکار : (ذو معنی لہجے میں) کٹاری سے مل آئے؟

گلاب : جی ہاں۔

بڑی سرکار : اور زیادہ گھائل تو نہیں ہوئے؟

گلاب : جی!

بڑی سرکار : (قہقہہ لگاتا ہے) روپے دئے واپس؟

گلاب : جی ہاں۔

یہ کہہ کر وہ سو روپے کا نوٹ جیب سے نکالتا ہے۔

گلاب : دیتی نہیں تھی، پر جب میں نے کہا کہ بڑی سرکار مارے کوڑوں کے کھال اُدھیڑ دیں گے تو جھٹ سے نوٹ میرے حوالے کیا۔

کٹاری کی آواز آتی ہے۔

کٹاری : جھوٹ!

بڑی سرکار اور گلاب کا ردِ عمل ——— گلاب بالکل بوکھلا جاتا ہے۔

کٹاری تھرکتی ، ناچتی گلاب کے پاس آتی ہے۔

کالو : حضور، کٹاری حاضر ہے۔

بڑی سرکار: (کٹاری کی طرف غور سے دیکھتا ہے) کافی تیز ہے (گلاب سے) گلاب، نوٹ

کیسے واپس کئے اس نے؟

کٹاری : (کس نے واپس کئے؟ (گلاب سے) جھوٹے۔

بڑی سرکار : بات کیا ہے گلاب؟

گلاب : (سر جھکا کر) حضور، آپ نے کہا تھا آپ کھال ادھیڑ دیں گے اس کی ....

کٹاری : میری کھال ادھیڑ دیں گے؟

گلاب : یہ نوٹ میرا اپنا ہے۔

بڑی سرکار: تو اس کا یہ مطلب ہے کہ کٹاری چل گئی ہے تمہارے دل پر (ہنستا ہے)

گلاب : (خاموش رہتا ہے)

کٹاری : (بڑی سرکار سے) جناب آپ مجھ سے بات کیجئے ——— (کالو کی طرف اشارہ

کرکے) اس کالے آدمی کو بھیج کر مجھے کیوں بلایا گیا ہے یہاں۔

کالو : حضور اس کی زبان بند کیجئے۔

کٹاری : اپنی جیب نکال کر کالو کو دکھاتی ہے۔

بڑی سرکار: گلاب، چھوٹی سرکار کو بلاؤ۔

کٹاری : تم چھوٹی موٹی جتنی چاہے سرکاریں بلالو ——— میں سو روپیہ واپس نہیں دینے کی۔

گلاب چلا جاتا ہے۔

بڑی سرکار: (باز سے کھیلتے ہوئے) کیوں۔

کٹاری : اجی واہ ——— شرط جیتی ہے جناب۔

بڑی سرکار: کیسی شرط؟

کٹاری : میری کلائی پکڑلی، میں نے چھڑالی ——— اور سو روپیہ جیت لیا ——— اب آپ ہی بتایئے جناب!، یہ روپیہ کیسے واپس ہو سکتا ہے۔

بڑی سرکار: تم ایک جگہ کھڑی کیوں نہیں رہتیں؟

کٹاری : (مسکرا کر) چلت پھرت ہم خانہ بدوشوں کی زندگی ہے۔

چھوٹی سرکار داخل ہوتا ہے، کٹاری کی طرف نہیں دیکھتا۔

چھوٹی سرکار: آپ نے مجھے بلایا ہے۔

بڑی سرکار: (کٹاری کی طرف اشارہ کرکے) یہ چیز دیکھنے کے لئے۔

چھوٹی سرکار کٹاری کی طرف دیکھتا ہے ——— کٹاری مسکراتی ہے اور اس کی طرف بڑھتی ہے۔

کٹاری : آپ کیا شے ہیں جناب؟

بڑی سرکار ہنستا ہے۔

چھوٹی سرکار: کون ہے یہ لڑکی ؟

بڑی سرکار: کٹاری! —— کلائی پکڑو اس کی۔

کٹاری : نہ نہ نہ نہ —— کٹ جائیں گے ہاتھ۔

بڑی سرکار: کیوں کٹاری، پکڑے چھوٹی سرکار تمہاری کلائی ؟

کٹاری : شرط ہوگی سو روپے کے ساتھ۔

بڑی سرکار: منظور۔

کٹاری : لاؤ ہاتھ۔

کٹاری بڑی سرکار کے ہاتھ پر ہاتھ مارتی ہے اور آستین چڑھا کر اپنی کلائی چھوٹی سرکار کی طرف بڑھاتی ہے۔

کٹاری : لو۔

بڑی سرکار: چلو بھئی پکڑو ——

چھوٹی سرکار: میں کچھ سمجھا نہیں۔

کٹاری : تم پکڑو کلائی، میں سمجھاتی ہوں۔

چھوٹی سرکار کلائی پکڑتا ہے۔

کٹاری : مضبوط پکڑو —— لو میں لگی ہوں چھڑانے۔

چھوٹی سرکار ایک دم گرفت مضبوط کر دیتا ہے —— کٹاری زور سے

"اوئی" کرتی ہے اور چھوٹی سرکار کے ہاتھ کو جھٹکا دیتی ہے۔ مگر وہ گرفت کو اور زیادہ مضبوط کر دیتا ہے۔ اب کٹاری زور لگانا شروع کر دیتی ہے۔

مگر چھوٹی سرکار کلائی نہیں چھوڑتا —— بڑی سرکار قہقہے لگاتا ہے۔

بڑی سرکار : (چھوٹی سرکار سے) چھوڑ دو کلائی۔

چھوٹی سرکار کلائی چھوڑ دیتا ہے۔

بڑی سرکار : کٹاری تم ہار گئیں ہمارے بیٹے سے۔

کٹاری : ہار کیسے گئی ..... (کلائی پر ہاتھ پھیرتے ہوئے) جب میں نے اوئی کیا تھا تو اُس نے ہاتھ ڈھیلے کیوں نہ کیے —— یہ بھی کوئی بات ہے (چھوٹی سرکار سے) سنگدل کہیں کا۔

چھوٹی سرکار مسکراتا ہے —— بڑی سرکار قہقہہ لگاتا ہے اور چھوٹی سرکار سے مخاطب ہوتا ہے۔

بڑی سرکار : ہم جاتے ہیں تم شرط کے روپے وصول کر لو اس سے —— چلو کالو۔

یہ کہہ کر بڑی سرکار باز کو پیار کرتا ہوا کالو کو ساتھ لے کر چلا جاتا ہے۔

کٹاری اپنے پیروں کے جانجھ بجاتی ہے۔

کٹاری : کیوں جناب —— روپے وصول کرو گے مجھ سے؟

چھوٹی سرکار : (کٹاری کا ہاتھ پکڑنا چاہتا ہے مگر وہ تڑپ کر ایک طرف ہٹ جاتی ہے۔

کٹاری : نہ نہ نہ نہ —— ہاتھ مت لگانا مجھے۔

چھوٹی سرکار: کٹاری سنو ـــــ کہاں رہتی ہو تم؟

کٹاری : زمین کے اوپر ـــــ آسمان کے نیچے۔

چھوٹی سرکار: تمہارا گھر کہاں ہے؟

کٹاری : کندھوں پر۔

چھوٹی سرکار: اوہ ..... اوہ ـــــ میں سمجھا .... (پاس جاکر آہستہ سے)

کل آؤ گی؟

کٹاری : کیا دو گے مجھے؟

چھوٹی سرکار: جو تم مانگو گی۔

کٹاری : واہ میرے راجہ ..... پیروں کے لئے گرگابی ... کانوں کے لئے

بُندے ..... ٹس لس کرتے ریشمی لہنگے ....

چھوٹی سرکار: سلمے ستارے کے دوپٹے۔

کٹاری : نہیں جی نہیں ـــــ دوپٹے نہیں چاہئیں مجھے ـــــ ریشمی رومال۔

چھوٹی سرکار کٹاری کی طرف بڑھتا ہے اور اُسے پکڑنا چاہتا ہے۔

چھوٹی سرکار: (آہستہ) تم کل آنا ـــــ میں سب کچھ لادوں گا۔

کٹاری : لادو گے ـــــ پر تم چوروں کی طرح کیوں باتیں کرتے ہو۔

چھوٹی سرکار اُسے پکڑنا چاہتا ہے مگر وہ تڑپ کر ایک طرف ہو جاتی ہے۔

کٹاری : نہ نہ نہ نہ ـــــ ہاتھ مت لگانا مجھے۔ (ہنستی ہے) اچھا تو میں چلی۔

(چھوٹی سرکار کے کان میں)، کل آؤں گی۔

یہ کہہ کر کٹاری تھرکتی ہوئی کمرے سے باہر نکل جاتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (باغ)

چمیلی گلاب کے پھول توڑ رہی ہے ——— کٹاری تھرکتی ہوئی آتی ہے

اور پھول چمیلی سے چھین کر اپنے بالوں میں لگا لیتی ہے۔ چمیلی اس

پر جھپٹتی ہے۔

چمیلی : کون ہے تو؟ ——— پھول لا ادھر۔

کٹاری : مسکراتی ہے اور دو تین پھول چمیلی کے ہاتھ سے چھین لیتی ہے۔

دونوں ایک دوسری سے اُلجھ جاتی ہیں۔ اتنے میں چھوٹی سرکار آ

جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: چمیلی۔

چمیلی ایک طرف ہٹ جاتی ہے ——— کٹاری مسکراتی ہے اور سارے

پھول جو کہ چمیلی کے ہاتھ سے گر گئے تھے اٹھا لیتی ہے۔

چمیلی : کون ہے یہ چھوٹی سرکار۔

کٹاری : اس باغ کی مالک ——— (چھوٹی سرکار سے) کیوں؟

مسکراتی ہے اور پتے نوچ کر چمیلی کے منہ پر پھینک کر تھرکتی ہوئی چلی

جاتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی دگیٹ کے باہر)

کٹاری تھرکتی ہوئی باہر نکلتی ہے ـــــــ گلاب ایک طرف کھڑا ہے،

اُسے دیکھ کر رُک جاتی ہے۔ پھر مسکرا کر اس کے پاس جاتی ہے۔

کٹاری : تم یہاں کھڑے ہو۔

گلاب : ہاں۔

کٹاری : آدمی اچھے ہو تم ...... مجھے بچانے کے لئے جھوٹ بولنا پڑا تمہیں۔

گلاب : بڑی سرکار نے تم سے کیا کہا۔

کٹاری : کچھ نہیں ـــــ کہا جاؤ عیش کرو تم ـــــ (ایک دم) میں نے کہا تمہارا

نام کیا ہے ـــــ میں بھُول گئی ہوں۔

گلاب : میرا نام گلاب ہے۔

کٹاری : (گلاب کا ایک پھول گھما کر سونگھتے ہوئے) ایسی خوشبو ہے تم میں ؟

گلاب : (خاموش رہتا ہے)

کٹاری گلاب کے کُرتے کے بٹن ہول میں گلاب کا پھول لگا دیتی ہے۔

کٹاری : کبھی آنا ہمارے ڈیرے۔

یہ کہہ کر وہ چند قدم چلتی ہے، مُڑتی ہے اور ایک ادا کے ساتھ ایک پھول

گلاب کی طرف پھینکتی ہے ۔ گلاب اُسے دبوچ لیتا ہے —— چھوٹی سرکار کی آواز آتی ہے ۔

چھوٹی سرکار: یہ بات ہے !

گلاب کا ردِ عمل —— چھوٹی سرکار آتا ہے ۔ گلاب اپنے بٹن ہول سے پھول نکال لیتا ہے اور ایک طرف چلا جاتا ہے ۔

چھوٹی سرکار: (مسکراتا ہے) پھولوں کے ساتھ کانٹے بھی ہوتے ہیں —— یہ مت بھولنا گلاب (ہنستا ہے)

---

فیڈ آوٹ

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (رات کا وقت)

ایک چبوترے پر پھل، مٹھائیاں اور کھانے کا سامان پڑا ہے —— اس کے ارد گرد گھیرا باندھے خانہ بدوش لڑکیاں، عورتیں، مرد، بچے، بوڑھے کھڑے ہیں —— ڈمرو آتا ہے اور چاروں طرف دیکھتا ہے ۔

ڈمرو : سب اکٹھے ہوگئے (بلند آواز میں) —— بولو سو روپے کا نوٹ ۔

سب : زندہ باد ۔

ڈمرو : سو روپے کا نوٹ۔

سب : زندہ باد۔

ڈمرو : ایک ——— دو .....

سب چبوترے پر پل پڑتے ہیں ——— ایک شور برپا ہوتا ہے ——— ایک سیکنڈ کے عرصہ میں سب چیزیں صاف ہو جاتی ہیں ——— خاموشی چھا جاتی ہے ——— ڈمرو ایک طرف بیٹھ کر بڑے اطمینان سے اپنے تہمد کا ڈب کھولتا ہے اور ایک گھڑی نکالتا ہے، اس کی سوئیاں ہی نہیں، وقت دیکھتا ہے۔

ڈمرو : وقت ہو گیا ہے میرے گانے کا۔

یہ کہہ کر وہ گھڑی ڈب میں رکھتا ہے اور پاس پڑا ہوا بکس کھولتا ہے۔ اس میں سے وہ بانجو نکالتا ہے، جس کے تار ہی نہیں۔ گستا ہے تار جو نہیں ہیں انہیں بجاتا ہے ——— آواز آتی ہے ——— مطمئن ہو کر آسن جما کر بیٹھتا ہے اور باقاعدہ بجانا شروع کرتا ہے ——— کیمرہ پیچھے ہٹتا ہے، ہم دیکھتے ہیں کہ کٹاری بانجو بجا رہی ہے ——— ڈمرو گانا شروع کرتا ہے ——— الفاظ بالکل بے معنی ہیں لیکن وہ انہیں اس طرح ادا کرتا ہے جیسے وہ ان کے معنی جانتا ہے۔ اس دوران میں گلاب داخل ہوتا ہے ——— کٹاری گلاب کو دیکھتی ہے تو مسکراتی ہے ———

بے معنی گانا کورس میں تبدیل ہو جاتا ہے ـــــ دفعتہً کٹاری بانجو لئے اٹھتی ہے اور رقص شروع کر دیتی ہے۔ کورس بند ہو جاتا ہے ـــــ کٹاری سولو گانا شروع کرتی ہے۔ ساتھ ہی ساتھ رقص کرتی ہے۔ توجہ کا مرکز گلاب ہے جو بے چینی محسوس کرتا ہے ـــــ کٹاری یہ دیکھتی ہے تو گانا بند کر دیتی ہے اور گلاب کو کھینچ کر ایک طرف لے جاتی ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرا (جھرنا)

گلاب کا ہاتھ پکڑے کٹاری آتی ہے اور جھرنے اور اس کے آس پاس کی فضا کو پیار کی نظر سے دیکھتی ہے۔

کٹاری : کتنی خوبصورت جگہ ہے ـــــ میں رات کو یہاں نہایا کرتی ہوں۔

یہ کہہ کر وہ اپنا لہنگا اونچا کرتی ہے اور پانی میں جاتی ہے۔

کٹاری : بہت ٹھنڈا ہے پانی ....

یہ کہہ کر وہ بڑے پتھر پہ بیٹھ جاتی ہے۔

کٹاری : آؤ گلاب بیٹھو۔

گلاب اس کے پاس بیٹھ جاتا ہے، کسی قدر جھینپتے ہوئے۔

کٹاری : تم اتنے شرمیلے کیوں ہو؟

گلاب : تم آزاد ہو اور میں نے اپنی ساری زندگی غلامی میں گزاری ہے۔

کٹاری : کس کی غلامی میں۔

گلاب : جن کے پاس نوکر ہوں۔

کٹاری : چھوڑ دو نوکری۔

گلاب : کھاؤں گا کہاں سے؟

کٹاری : کھاؤ کے کہاں سے؟ (بے تحاشا ہنسنا شروع کر دیتی ہے —— پھر ایکدم سنجیدہ ہو کر) میری عمر کیا ہو گی؟

گلاب : یہی کوئی .....

کٹاری : اٹھارہ سال کی ہوں —— تم قسم لے لو مجھ سے جو میں نے ایک دن بھی سوچا ہو کہ کھاؤں گی کہاں سے —— میں تو صرف اتنا جانتی ہوں کہ کھانا جانتی ہوں۔ (ایک دم لہنگے کی جیب میں ہاتھ ڈال کر ایک ناشپاتی نکالتی ہے) لو کھاؤ۔

گلاب کے ہاتھ پر ناشپاتی رکھتی ہے تو اس میں پھول دکھائی دیتے ہیں۔

کٹاری : یہ کیا؟

گلاب : تمہارے دیئے ہوئے پھول۔

کٹاری : پھینکو ان کو میں تمہیں اور دوں گی۔

پھول پانی میں پھینک دیتی ہے —— گلاب اٹھا لیتا ہے اور بڑی سنجیدگی سے کٹاری سے گفتگو شروع کر دیتا ہے۔

گلاب : کٹاری۔

کٹاری : کیا؟

گلاب : یہ پھول تم نے مجھے کیوں دیئے تھے۔

کٹاری کیوں دیئے تھے (پانی میں کود جاتی ہے، ہائے بڑا ٹھنڈا پانی ہے۔

گلاب کٹاری کا ہاتھ پکڑ لیتا ہے۔

گلاب : کٹاری۔

کٹاری : (ادا کے ساتھ) کیا ہے؟

گلاب : یہ پھول تم نے مجھے کیوں دیئے تھے۔

کٹاری : پانی بہت ٹھنڈا ہے۔

گلاب چڑ کر پانی میں پھول دے مارتا ہے۔

کٹاری : (ہنستی ہے اور پھول اٹھاتی ہے) پانی اتنا ٹھنڈا ہے کہ ——— دیکھو پھول بھی ٹھنڈے ہو گئے۔

گلاب چل پڑتا ہے۔

کٹاری : بس اتنی بات پر ناراض ہو گئے . . . سو روپے کے نوٹ جی، میں نے پھول اس لئے دیئے تھے۔

گلاب جواب کا متوقع ہے ——— کٹاری چپ ہو جاتی ہے تو اُسے کوفت ہوتی ہے۔

کٹاری : (ہنستی ہے) میں نے پھول اِس لیے دیئے تھے کہ تم اس قابل تھے کہ تمہیں
پھول دیئے جائیں۔

گلاب کٹاری کا ہاتھ پکڑ کر پیار سے دباتا ہے۔

کٹاری : تم خود بھی تو ایک پھول ہو۔

(ایک دم سنجیدگی کے ساتھ) کٹاری۔

کٹاری : (آنکھیں مٹکا کر) کیا؟

گلاب : مجھے معلوم نہیں تم نے جھوٹ کہا ہے یا سچ لیکن میں . . . . لیکن میں تم
سے محبت کرتا ہوں۔

کٹاری : (شرارت سے) پانی بہت ٹھنڈا ہے۔

گلاب ہنس پڑتا ہے۔ کٹاری بھی ہنسنا شروع کر دیتی ہے۔ گلاب اسے پکڑ لیتا ہے —— قریب ہے کہ گلاب اُسے اپنے سینے کے ساتھ لگالے کہ "چخ چخ" کی آواز آتی ہے —— گلاب کا ردِّ عمل —— بیگم بندریا ہاتھ میں سگرٹ اور ماچس لیے داخل ہوتی ہے —— کٹاری اُس سے سگرٹ اور ماچس لے لیتی ہے۔

کٹاری : میں رات کو نہانے کے بعد ایک سگرٹ پیا کرتی ہوں۔

بندریا کو اٹھا کر اپنے کندھے پر بٹھا لیتی ہے۔

کٹاری : گلاب تم اب جاؤ —— مجھے نہانا ہے —— کل آؤں گی تم

سے ملنے۔

گلاب : لیکن!

کٹاری : (شرارت کے ساتھ) پانی بہت ٹھنڈا ہے۔

دونوں ہنستے ہیں۔

---

فیڈ آؤٹ

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ)

ہم فیڈ اِن کرتے ہیں۔

چمیلی ریڈیو صاف کر رہی ہے۔ صاف کرنے کے بعد وہ اِسے اُون کرتی ہے اور ایک اسٹیشن لگاتی ہے ——

سازوں پر کوئی گت بج رہی ہے۔ اس کی تال پر چمیلی ناچنا شروع کر دیتی ہے۔ ناچتی ناچتی وہ سنگار میز کے پاس جاتی ہے —— آئینے میں اپنے بال سنوارتی ہے —— پھر ناچتی ہوئی تپائی کے پاس جاتی ہے۔ جہاں رسالے پڑے ہیں —— ایک رسالہ اٹھاتی ہے، اس کے سرورق پر نیم برہنہ تصویر ہے۔ ایک دم اُسے الٹا کر کے تپائی پر رکھتی ہے —— پھر مسکرا کر اُسے اٹھاتی ہے اور تصویر کو غور سے دیکھتی ہے —— تصویر

دیکھتی دیکھتی کھڑکی کی طرف بڑھتی ہے ——— ایک دم موٹر سائیکل کی
پھٹ پھٹ سُنائی دیتی ہے ——— چمیلی چھپ کر کھڑکی میں سے باہر
جھانکتی ہے ——— گیراج کا ٹاٹ کا پردہ ہل رہا ہے ——— تھوڑے
توقف کے بعد چھوٹی سرکار بغل میں کچھ چیزیں دبائے باہر نکلتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (باغ)

ہم کٹ کر کے باغ میں آتے ہیں۔

مالی کیاریاں ٹھیک کر رہا ہے ——— چھوٹی سرکار اُس کے
پاس آتا ہے۔

چھوٹی سرکار: مالی۔

مالی : حضور!

چھوٹی سرکار: گلاب کہاں ہے؟

مالی : (اٹھ کر) دیکھتا ہوں حضور۔

چھوٹی سرکار: (بوٹ کا کھلا ہوا ڈبہ دکھا کر) گرگابی کا ایک پیر راستے میں گر گیا ہے ———
اُس سے کہو جلدی تلاش کر کے لائے (گرگابی کا دوسرا پیر دکھا کر) اس
کے ساتھ کا۔

مالی : (گرگابی کے پیر کو معنی خیز نظروں سے دیکھ کر) بہت اچھا حضور۔

چھوٹی سرکار: ایک دم جلدی ـــــ کہنا سائیکل ہے جائے میری۔

یہ کہہ کر وہ سامنے دیکھتا ہے ـــــ پلٹتا ہے تو مالی مسکرا رہا ہے ـــــ لیکن وہ فوراً ہی مسکرانا بند کر دیتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ)

چمیلی کھڑکی سے ہٹ کر جلدی جلدی ریڈیو بند کر دیتی ہے ـــــ ایسا کرتے ہوئے وہ رسالہ اپنی بغل میں دبا لیتی ہے ـــــ چھوٹی سرکار داخل ہوتا ہے ـــــ چمیلی کا ردِ عمل ـــــ اس کی بغل میں سے رسالہ گر پڑتا ہے ـــــ دوہرا ردِ عمل ـــــ چھوٹی سرکار اُس کے پاس آتا ہے ـــــ رسالہ زمین پر دیکھتا ہے اور مسکراتا ہے۔ چمیلی جھینپ جاتی ہے ـــــ چھوٹی سرکار رسالہ اٹھانے کے لئے جھکتا ہے تو اس کی بغل میں سے بنڈل کھل کر گر پڑتا ہے ـــــ ایک دو لہنگے ہیں، کچھ ریشمی رومال اور اسی قسم کی کچھ اور چیزیں۔

چھوٹی سرکار: اٹھاؤ انہیں۔

چمیلی یہ چیزیں اٹھاتی ہے اور ہر ایک کو غور سے دیکھتی ہے۔

چمیلی : کس کے لئے لائے ہیں چھوٹی سرکار۔

چھوٹی سرکار: (رسالے کی تصویریں دیکھتے ہوئے) بوجھو۔

چمیلی : میں کیا جانوں۔

چھوٹی سرکار : دیکھو پلنگ پر بتاتا ہوں۔

چمیلی اُٹھ کر چیزیں پلنگ پر رکھتی ہے ——— چھوٹی سرکار آگے بڑھ کر چمیلی کو پکڑتا ہے۔

چھوٹی سرکار : بیٹھو اِدھر۔

چھوٹی سرکار چمیلی کو اپنے ساتھ پلنگ پر بٹھاتا ہے۔

چھوٹی سرکار : تم اس روز بھاگ کیوں گئی تھیں ؟

چمیلی : (شرماکر) معلوم نہیں۔

چھوٹی سرکار : معلوم نہیں ؟ ——— تمہیں سب کچھ معلوم ہے ——— یہ معلوم نہیں تمہیں کہ ہم تم سے پیار کرتے ہیں۔

چمیلی کا ہاتھ پکڑتا ہے۔

چمیلی : (پلنگ پر چیزیں دیکھ کر) یہ کس کے لیے لائے ہیں آپ ؟

چھوٹی سرکار : تمہارے لئے۔

چمیلی : میرے لئے۔

یہ کہہ کر چمیلی ریشمی لہنگے پر ہاتھ پھیرتی ہے ——— چھوٹی سرکار چمیلی کے منہ پر ہولے سے طمانچہ مار کر اٹھتا ہے۔ اور دروازے کی طرف بڑھتا ہے دروازہ بند کرنا چاہتا ہے کہ چمیلی دیوانہ وار آتی ہے۔

چمیلی : نہیں ——— نہیں ——— چھوٹی سرکار نہیں۔

چھوٹی سرکار: (چمیلی کو پکڑ) تم کیسی ہو ——— نہ اِدھر نہ اُدھر۔

چمیلی : (توقف کے بعد سنبھل کر) معلوم نہیں مجھے کیا ہو جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: پگلی۔

یہ کہہ کر دروازہ بند کرنے لگتا ہے کہ باہر سے زور کی چیخ سنائی دیتی ہے ——— چھوٹی سرکار تیزی سے کھڑکی کی طرف بڑھتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی دگیٹ)

گیٹ کی پرلی طرف کٹاری کھڑی ہے، ادھر مالی ہے۔

کٹاری : دیکھو، میں اور زیادہ زور سے چیخوں گی ——— کھول دو دروازہ۔

مالی : میں کہہ چکا ہوں چھوٹی سرکار باہر ہیں۔

کٹاری : (زور سے چیختی ہے)

ہم کٹ کر کے دکھاتے ہیں کہ باغ میں گلاب یہ چیخ سُنتا ہے اور دوڑتا ہے۔

کٹاری : لو وہ گلاب آگیا ——— گلاب!

گلاب آتا ہے۔

گلاب : کٹاری ——— آؤ آؤ۔

گلاب دروازہ کھولتا ہے۔ کٹاری اندر آتی ہے اور مالی جیب نکال کر

دکھاتی ہے۔

کنتاری : یہ مالی کا بچہ مجھے اندر نہیں آنے دیتا تھا۔

گلاب : (مسکراتا ہے) آؤ۔

دونوں بڑھنے لگتے ہیں کہ مالی گلاب سے مخاطب ہوتا ہے۔

مالی : گلاب!

گلاب : کیا؟

مالی : چھوٹی سرکار راستے میں زنانہ گرگابی کا پیر گرا آئے ہیں۔

گلاب : زنانہ گرگابی کا پیر۔

مالی : کہا ہے کہ تم فوراً موٹر سائیکل لے کر جاؤ اور تلاش کرو۔

گلاب : میں کہاں ڈھونڈتا پھروں گا۔

مالی : جو حکم ہے میں نے تمہیں سنا دیا ہے۔

گلاب : حکم ——— ہاں ——— جاتا ہوں ——— (کنتاری سے) میں ابھی آتا ہوں۔

گلاب چلا جاتا ہے ——— کنتاری ٹہلتے ٹہلتے اپنے سامنے دیکھتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ)

ہم کٹ کر کے کھڑکی پر آتے ہیں۔

چھوٹی سرکار کھڑکی سے ہٹتا ہے اور چمیلی سے جو اس کے پاس کھڑی ہے مخاطب۔

چھوٹی سرکار: چمیلی، اب تم جاؤ۔

چمیلی : کھڑکی سے باہر دیکھتی ہے)، جاؤں!

چھوٹی سرکار: ہاں، پھر آنا۔

چمیلی : یہ کون لڑکی ہے؟

چھوٹی سرکار: کون؟

چمیلی : یہی ——— جس نے مجھ سے پھول چھینے تھے۔

چھوٹی سرکار: ہاں ہاں وہ . . . . اب تم جاؤ۔

چمیلی : میں نہیں جاؤں گی۔

موٹر سائیکل کی پھٹ پھٹ سنائی دیتی ہے۔

چھوٹی سرکار: گلاب گیا ——— (تھوڑے توقف کے بعد) جاؤ چمیلی۔ کوئی آ جائے گا۔

کٹاری کی آواز آتی ہے۔

کٹاری : میرے سوا کوئی نہیں آ سکتا۔

چمیلی اور چھوٹی سرکار کا ردِ عمل ——— کٹاری ادائیں بکھیرتی چھوٹی سرکار کے پاس آتی ہے۔

کٹاری : آداب عرض کرتی ہوں، چھوٹی سرکار۔ (چمیلی کی طرف دیکھ کر جیب نکالتی ہے۔

چھوٹی سرکار: چمیلی جاؤ۔

چمیلی ایک لمحے کے لئے کھڑی رہتی ہے، اس کے بعد جلی بھنی باہر جاتی

ہے ——— چھوٹی سرکار دروازہ بند کرکے اندر سے چٹخنی چڑھاتا

ہے ——— کٹاری کا ردِ عمل۔

کٹاری : دروازہ کیوں بند کرتے ہو؟

چھوٹی سرکار: (مسکراکر) کوئی آنہ جائے۔

کٹاری : اور جو کوئی چلائے۔

چھوٹی سرکار: کیا؟

کٹاری : کچھ نہیں (ہنستی ہے اور تھرکتی ہوئی پلنگ کی طرف جاتی ہے ———

(چیزیں دیکھ کر) ارے واہ تم وعدے کے پکے نکلے۔ (چیزیں اٹھا اٹھا کر

دیکھتی ہے)

چھوٹی سرکار اس کے پاس آتا ہے۔

کٹاری : (ایک دم چھوٹی سرکار سے) تم اندھے تو نہیں ؟

چھوٹی سرکار: (حیرت سے) کیوں ؟

کٹاری : (اپنے پاؤں دکھاکر) میرے دو پاؤں ہیں دگرگابی اٹھاکر) اور یہ ایک ہے۔

چھوٹی سرکار: (ہنستا ہے) ایک پیر گر گیا راستے میں۔

کٹاری : اوہ !

چھوٹی سرکار: (پیار سے) آؤ بیٹھو۔

کٹاری : نہیں جناب ——— مجھ سے نہیں بیٹھا جاتا۔ (پلنگ پر سے چیزیں اٹھاتی ہے)

چھوٹی سرکار: (کٹاری کا بازو پکڑ کر) بیٹھ بھی جاؤ۔

کٹاری : نہ نہ نہ ——— ہاتھ مت لگاؤ مجھے ——— کٹ جائے گا۔

تڑپ کر ایک طرف ہو جاتی ہے ——— چھوٹی سرکار اٹھتا ہے اور اُسے پکڑنا چاہتا ہے۔ کٹاری ملحقہ کمرے میں دوڑ جاتی ہے ——— چھوٹی سرکار مطمئن ہو کر کمرے کی طرف بڑھتا ہے ——— کھٹ سے دروازے کے پٹ بند ہو جاتے ہیں۔ چھوٹی سرکار دستک دیتا ہے۔

چھوٹی سرکار: کٹاری ——— کٹاری۔

کٹاری : (اندر سے آواز آتی ہے) ٹھہرو ——— میں کپڑے بدل رہی ہوں۔

چھوٹی سرکار اضطراب میں ٹہلنا شروع کر دیتا ہے ——— دروازہ کھلتا ہے ——— کٹاری جھانکتی ہے۔

کٹاری : بابو۔

چھوٹی سرکار متوجہ ہوتا ہے۔

کٹاری : ازار بند ڈالنا ہے، کوئی چیز دو۔

چھوٹی سرکار میز پر سے "پرونی" اٹھا کر کٹاری کے ہاتھ میں دیتا ہے اور ساتھ ہی ہاتھ پکڑ لیتا ہے ——— کٹاری دانتوں سے کاٹتی ہے اور دروازہ بند

کر دیتی ہے ——— چھوٹی سرکار ہاتھ سہلاتا رہ جاتا ہے ——— بھنایا ہُوا ٹہلنا شروع کر دیتا ہے ——— ریڈیو کے پاس جاتا ہے او اون کر کے کوئی اسٹیشن لگاتا ہے۔ ڈانس کی دُھن شروع ہوتی ہے ——— چھوٹی سرکار پرچہ اٹھاتا ہے جس کے سرورق پر نیم برہنہ تصویر چھپی ہے اور کمرے کی طرف دیکھتا ہے۔ دروازہ کھلتا ہے۔ کٹاری نئے کپڑوں میں، ایک پاؤں میں گرگابی پہنے ریڈیائی موسیقی کی تال پر ناچتی کمرے میں آتی ہے ——— پرانے کپڑے ایک طرف پھینک دیتی ہے ——— چھوٹی سرکار کی طرف بڑھتی ہے۔ رسالے پر ایک نظر ڈالتی ہے اور چھین کر پھینک دیتی ہے۔

کٹاری: چھی ——— چھی ——— چھی۔

چھوٹی سرکار: آؤ بیٹھو۔

کٹاری: نہیں جناب ——— مجھ سے بیٹھا نہیں جاتا ——— تم مجھے یہ بتاؤ روپیہ پیسہ کہاں رکھتے ہو؟

چھوٹی سرکار: اوہ ——— ادھر آؤ۔

چھوٹی سرکار میز کا دروازہ کھولتا ہے ——— اس میں بہت سے نوٹ دکھائی دیتے ہیں ——— کٹاری جیب سے پانسے نکالتی ہے اور انہیں ہاتھ میں ہلاتی ہے۔

کٹاری : کہو، چھ تین نو پھینکوں۔

چھوٹی سرکار: چھ تین تم پھینک چکیں۔

کٹاری : لگاؤ شرط۔

چھوٹی سرکار: لگاؤ۔

کٹاری : سو سو روپئے۔

چھوٹی سرکار: رہے۔

کٹاری : لو۔ ۔ ۔ ۔ (پانسے پھینکتی ہے) یہ لو چھ تین نو۔

چھ تین نو آجاتے ہیں ——— کٹاری جھٹ سے دراز میں سے سو روپے کا نوٹ اٹھاتی ہے ——— چھوٹی سرکار پانسے اٹھاکر دیکھتا ہے۔ ایک پر تین ہی تین ہیں اور دوسرے پر چھ ہی چھ۔

چھوٹی سرکار: ٹھہرو۔ (پکڑنا چاہتا ہے)

کٹاری بھاگتی ہے، دروازہ کھول کر باہر نکل جاتی ہے۔ چھوٹی سرکار تعاقب کرتا ہے مگر کٹاری دروازہ بند کر دیتی ہے ——— چھوٹی سرکار بھنا جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: کٹاری ——— کٹاری۔

کٹاری دروازہ نہیں کھولتی ——— چھوٹی سرکار مختلف چیزوں کو ٹھوکریں مارتا ریڈیو کے پاس آتا ہے ——— بٹن گھماتا ہے تو موسیقی

بہت اونچی ہو جاتی ہے ـــــ چھوٹی سرکار ایک دم ریڈیو بند کر دیتا ہے اور کرسی پر بیٹھ جاتا ہے۔ لیکن فوراً ہی اٹھتا ہے اور دروازے کے پاس جا کر دستک دیتا ہے ـــــ دروازہ کھلتا ہے۔

چھوٹی سرکار: کٹاری۔

دروازہ پورا کھلتا ہے ـــــ گلاب دکھائی دیتا ہے۔ اس کے ہاتھ میں گرگابی کا ایک پیر ہے ـــــ کٹاری کا نام سن کر اس کا ردِ عمل۔

گلاب : دروازہ کس نے بند کیا تھا باہر سے۔

چھوٹی سرکار: کٹاری نے۔

گلاب : کٹاری نے؟

چھوٹی سرکار: ہاں ـــــ گرگابی کا پیر مل گیا۔

گلاب : جی ہاں۔

چھوٹی سرکار: آؤ اندر......

گلاب اندر آتا ہے اور کٹاری کے پرانے کپڑے دیکھ کر ٹھٹکتا ہے۔

گلاب : یہ کپڑے؟

چھوٹی سرکار: کٹاری کے ہیں (کرسی پر بیٹھ جاتا ہے) دیکھو گلاب اس کا کچھ انتظام کرنا پڑے گا۔

گلاب : کس کا؟

چھوٹی سرکار: (پانسوں سے کھیلتا ہوا اٹھتا ہے) کٹاری کا...... آج غچّہ دے

گئی ہے مجھے ——— سب چیزیں لے گئی ——— سب

گیا، سو روپئے کا نوٹ بھی صاف کر کے چلتی بنی...... اور ہاتھ

تک نہ لگانے دیا مجھے۔

گلاب کا موزوں و مناسب ردِّ عمل۔

چھوٹی سرکار: ایک دن راہ پر تو آ ہی جائے گی لیکن میں زیادہ دیر انتظار نہیں کر سکتا ———

معاملہ یوں پٹنا چاہیئے ——— یوں (چٹکی بجاتا ہے) تم ایسا کرو ———

یہ گرگابی کا پیر لے جاؤ اس کے ڈیرے اور اُس سے کہو کہ کل مجھ سے ملنے

آئے ——— اور چیزیں ملیں گی ——— سمجھے۔

گلاب : جی؟ ——— جی!

چھوٹی سرکار: میں سب انتظام کر رکھوں گا ——— بس کھالیا ایک غچّہ۔

گلاب گرگابی کا پیر میز پر رکھتا ہے اور سوچ میں غرق چلتا ہے۔

چھوٹی سرکار: کہاں چلے گلاب؟

گلاب : جی ——— کٹاری کے ڈیرے۔

چھوٹی سرکار: تو گرگابی کا یہ پیر تو لیتے جاؤ۔

گلاب : جی؟ ——— جی ہاں.....

گرگابی کا پیر اٹھاتا ہے اور چلا جاتا ہے ——— چھوٹی سرکار پانسے

ہلا کر پھینکتا ہے۔

ڈی سرکار: لو، چھ تین نو۔

چھ تین نو بن جاتے ہیں ——— چھوٹی سرکار ہنستا ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرہ (ڈمرو کا خیمہ) رات کا وقت۔

ڈمرو چٹائی پر بیٹھا ہے اور پانسے بنا رہا ہے

ڈمرو : لو بھئی ——— یہ لو کچے بارہ۔

کچے بارہ پھینکتا ہے۔

ڈمرو : صدقے جائیے راجہ نل کے ——— کچے بارہ ہی آئے (پانسے اٹھا کر

ہاتھ میں ہلاتے ہوئے) لو دوست اب چھ تین نو پھینکنا (پانسے پھینکتا ہے)

لو، دھرے پڑے ہیں، چھ تین نو۔

چھ تین نو بن جاتے ہیں۔ ڈمرو اپنے کندھے پر تھپکی دیتا ہے۔

ڈمرو : ڈمرو استاد میری پیٹھ پر جوگنی ہے جوگنی۔ لاؤ دوست ڈھیلے کر دو دس روپے۔

ڈمرو دس روپے پکڑتا ہے ——— کیمرہ پیچھے ہٹتا ہے تو ہم دیکھتے ہیں کہ

وہ اپنے دوسرے ہاتھ سے دس کا نوٹ لے رہا ہے ——— نوٹ

جیب میں رکھتا ہے ——— ڈب کھول کر بغیر سوئیوں کی گھڑی نکالتا

ہے۔ جمائی لیتا ہے۔

ڈمرو : وقت ہو گیا میرے سونے کا۔

چٹائی پر لیٹ جاتا ہے ــــــ کتا بھونکتا ہے: "عف عف"!

ڈمرو : ایک دو ــــــ مطلب ہے اپنا ہی آدمی آیا ہے۔

کتا بھونکتا ہے "عف عف"۔

ڈمرو : تین چار ــــــ نہیں باہر کا آدمی ہے۔

اٹھتا ہے اور خیمے کے باہر نکلتا ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرہ (ڈمرو کا خیمہ ــــــ بیرونی حصّہ) رات کا وقت۔

ڈمرو باہر نکلتا ہے تو اُسے گلاب دکھائی دیتا ہے۔

ڈمرو : کیوں بابو؟

گلاب : کٹاری کہاں ہے؟

ڈمرو : کیوں؟

گلاب : اس کے لئے ایک چیز لایا ہوں۔

ڈمرو : میرا خیال ہے اس وقت نہا کے سگرٹ پی رہی ہو گی ــــــ جانتے ہو کہاں۔

گلاب : جانتا ہوں۔

ڈمرو : میں بھی سب کچھ جانتا ہوں۔

گلاب : کیا؟

ڈمرو : کچھ نہیں —— جاؤ۔

گلاب چلتا ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرہ (جھرنا —— رات کا وقت)

کٹاری پتھروں پر ٹانگ پہ ٹانگ رکھے بیٹھی ہے —— ایک ہاتھ میں سگرٹ ہے —— آہستہ آہستہ آنکھیں بند کرتی ہے —— ہاتھ جس میں سگرٹ ہے، ڈھیلا ہو کر لٹک جاتا ہے۔ سگرٹ پانی کی سطح کے ساتھ چھو جاتا ہے اور ایک دم بجھ جاتا ہے —— کٹاری چونکتی ہے —— مسکراتی ہے اور سگرٹ پھینک کر پھر آنکھیں بند کر لیتی ہے —— تھوڑے توقف کے بعد گلاب کی آواز آتی ہے۔

گلاب : کٹاری۔

کٹاری : (آنکھیں کھول کر) کون —— اوہ گلاب —— (اٹھ کر بیٹھ جاتی ہے)

آؤ —— آؤ!

گلاب آتا ہے —— کاغذ کھول کر گرگابی کا پیر نکالتا ہے۔

کٹاری : (خوش ہو کر) مل گیا تھا تمہیں۔

گلاب :۔ ہاں

اور یہ کہہ کر وہ زور سے گرگابی کا پیر پانی پر دے مارتا ہے ـــ کٹاری گلاب کی اس حرکت پر سخت متحیر ہوتی ہے ـــ گلاب واپس چلنے کے لیے مڑتا ہے۔

کٹاری :۔ گلاب۔

گلاب :۔ نام نہ لاؤ میرا اپنی زبان پر۔

کٹاری :۔ کیا ہوا تمہیں؟ ـــ منہ کیوں سوجا ہوا ہے تمہارا؟

گلاب :۔ تم نے چانٹا جو مارا ہے۔

کٹاری :۔ چانٹا؟ ـــ میں نے؟

گلاب : ہاں! تم نے (ایک دم مڑ کر) کیوں گئی تھیں تم چھوٹی سرکار کے پاس؟

کٹاری : اوہ (ہنستی ہے اور لہنگے کی جیب سے سو روپے کا نوٹ نکالتی ہے) یہ لینے ـــ تمہارے واپس جو دینے تھے۔

گلاب : مجھے نہیں چاہیئے۔

کٹاری : لے لو گلاب ـــ اب تو ہماری تمہاری دوستی ہے ـــ پہلے اور بات تھی ـــ لو۔

گلاب : (نوٹ لیکر پرزے پرزے کر دیتا ہے) یہ لو۔

کٹاری : (سخت متحیر ہو کر) کیا ہوا ہے تمہیں۔

گلاب : میرے بس میں ہوتا تو تمہارے ان کپڑوں کو بھی چندی چندی کر دیتا۔ جو تم اس

بدمعاش سے لائی ہو ـــــ تمہیں شرم نہیں آتی۔

کٹاری : کس بات کی ؟

گلاب : بھولی مت بنو کٹاری ـــــ مفت میں کوئی اتنی چیزیں اور روپے نہیں دیا کرتا۔

...... کیوں لیے تم نے اس سے یہ کپڑے ؟

کٹاری : پھلان کا شوق ہے۔

گلاب : اسے بھی کچھ شوق ہے......

---

کٹاری : کیا ؟

گلاب : پتا چل جائے گا تمہیں۔

کٹاری : اونہہ ـــــ ایسے میں نے کئی دیکھے ہیں ـــــ میں اس انگلی پر نچا سکتی ہوں اُسے۔

گلاب : میں تم سے صرف یہ کہنے آیا ہوں کہ اب مت جانا وہاں۔

کٹاری : کیوں نہ جاؤں ـــــ اس کے پاس دولت ہے ـــــ اور مجھے اپنے ہار سنگھار کے لیے اتنی چیزیں چاہئیں۔

گلاب : میں کہتا ہوں تم نہیں جاؤ گی۔

کٹاری : میں جاؤں گی اور ضرور جاؤں گی ـــــ اتنی دیر کے بعد کام کا آدمی ملا ہے۔

گلاب : ( زہر خند کے ساتھ ) اور اس کام کے آدمی کے پاس اپنا آپ چند ریشمی کپڑوں کے بدلے بیچو گی۔

کٹاری : ( ایک دم گلاب کے منہ پر چانٹا مارتی ہے ) بکو نہیں۔

گلاب خاموش کھڑا رہتا ہے۔

کٹاری : (چلا کر) جاؤ ـــــ جاؤ ـــــ جاؤ ـــــ چلے جاؤ یہاں سے

(گلاب کو دھکا دیتی ہے۔

گلاب چلا جاتا ہے تو کٹاری پتھر اٹھا اٹھا کر پھینکتی ہے ...... گلاب

گلاب خاموش چلتا رہتا ہے ـــــ کٹاری رونا شروع کر دیتی ہے۔

کٹاری : یہ کہہ کر وہ زمین پر پتھروں اور کنکروں کو ٹھوکریں مارتی چلتی ہے۔

---

خانہ بدوشوں کا ڈیرہ (ڈمرو کا خیمہ) رات کا وقت۔

ڈمرو چٹائی پر سو رہا ہے ـــــ زور سے ایک پتھر لڑھکتا ہوا اندر آتا ہے اور ڈمرو کے لگتا ہے۔ ڈمرو گھبرا کر اٹھتا ہے اور پتھر دیکھتا ہے۔

کٹاری کی آواز آتی ہے۔

کٹاری : میں جاؤں گی اور ضرور جاؤں گی۔

سخت غصے اور چڑچڑے پن کے عالم میں کٹاری اندر داخل ہوتی ہے اور دو تین چیزیں اٹھا کر زمین پر دے مارتی ہے۔

کٹاری : مجھے اپنے ہار سنگھار کے لئے اتنی چیزیں چاہئیں ـــــ اس کنگلے کے پاس کیا ہے .... (دو ایک چیزیں اور اٹھا کر دے مارتی ہے)

ڈمرو : کٹاری۔

کٹاری : محبت کرتا ہے مجھ سے ..... محبت نہ ہوئی پنجرہ ہو گیا ..... تم

نہیں جاؤ گی ..... واہ ـــــ میں جاؤں گی اور ضرور جاؤں گی۔

ڈمرو : کٹاری۔

کٹاری : بک نہیں ...... مجھے ریشمی کپڑے چاہئیں ....... مجھے

بہت سے ریشمی کپڑے چاہئیں ...... مجھے ڈھیروں ریشمی کپڑے

چاہئیں ..... میں جاؤں گی اور ضرور جاؤں گی ..... اس کو چڑانے

کے لئے جاؤں گی ..... لیکن ..... لیکن میں نے اُسے کیوں مارا

(رونا شروع کر دیتی ہے) میں نے اُسے کیوں مارا ـــــ (ایک دم

موڈ بدل کر) مارا ہے ٹھیک مارا ہے ..... اس نے کیوں کہا کہ میں بیچ

دوں گی اپنے کو ..... میری کچھ سمجھ میں نہیں آتا ..... روتی روتی باہر

نکل جاتی ہے۔

ڈمرو : (بڑے فلسفیانہ انداز میں) کچھ سمجھ میں نہیں آرہا تو اس کا یہ مطلب ہے

ـــــ عشق ہو گیا ہے لونڈیا کو ...... اور یہ کاروبار کے لئے کوئی مفید

چیز نہیں .....

ڈمرو چٹائی پر لیٹ کر آنکھیں بند کر لیتا ہے۔

ڈمرو : لیکن اس کا علاج کر دیا جائے گا۔

---

## فیڈ آؤٹ

بڑی سرکار کی حویلی (باغ ——— فوارہ)

گلاب فوارے کی منڈیر پر بیٹھا ہے ——— فوارہ چل رہا ہے۔ گلاب پانی کی بوندوں کے ساتھ کھیل رہا ہے ——— تھوڑے وقفے کے بعد ایک گلاب کا پھول گلاب کے چہرے کے ساتھ ٹکرا کر پانی میں گر جاتا ہے۔ ——— گلاب کا ردِ عمل ——— اِدھر اُدھر دیکھتا ہے ——— کوئی نظر نہیں آتا ——— اٹھتا ہے کہ ایک گلاب کا پھول اور اس کے سر پر لگتا ہے ——— آواز آتی ہے۔

چمیلی : گلاب!

گلاب : کون ہے؟

گلاب اِدھر اُدھر دیکھتا ہے۔ دس پندرہ قدم چل کر جھاڑی کے پاس پہنچتا ہے۔ آواز آتی ہے۔

چمیلی : گلاب۔

چمیلی جھاڑی کے عقب سے نکلتی ہے اور ہنستی ہے۔

گلاب : اوہ! ——— چمیلی!

چمیلی گلاب کے پھول کی پتیاں نوچتی ہوئی گلاب کے پاس آتی ہے۔

چمیلی : تم ہم سے بات ہی نہیں کرتے!

گلاب : (بے اعتنائی سے) میرے منہ میں وہ زبان نہیں جو چھوٹی سرکار کے منہ میں ہے۔ چمیلی بُرا سا منہ بناتی ہے —— گلاب ایک طرف ہٹ جاتا ہے۔

—— چمیلی اس کی طرف بڑھتی ہے۔

چمیلی یہ کٹاری کون ہے؟

گلاب : مجھے معلوم نہیں۔

چمیلی : چھوٹی سرکار کو تو بہت پسند ہے —— کل اتنی چیزیں لا کے دیں اُسے۔

گلاب : دی ہوں گی ——

چمیلی : تم نے آج تک مجھے کچھ نہیں دیا۔

گلاب : غریب آدمیوں کے پاس دینے کے لئے چیزیں نہیں ہوتیں —— ایک دل ہوتا ہے۔

چمیلی : (ایک دم) اور وہ ....؟

گلاب : میں دے چکا ہوں!

چمیلی : کسے؟

گلاب : جو لے گیا!

چمیلی : بتاؤ نا، کون ہے وہ؟

باتیں کرتے کرتے دونوں گیٹ کے پاس پہنچ جاتے ہیں —— ایک دم

کٹاری داخل ہوتی ہے ——— اس وقت چمیلی اپنا مکالمہ ادا کرتے ہوئے

پھول کی پتیاں گلاب کے منہ پر پھینکتی ہوتی ہے ——— گلاب،

چمیلی اور کٹاری کا ردِ عمل ——— کٹاری ایک لحظے کے لئے رکتی ہے،

بہت ہی بے رُخی سے گلاب کی طرف دیکھتی ہے۔

کٹاری : چھوٹے سرکار ہیں اندر؟

گلاب جواب نہیں دیتا، کٹاری چلتی ہے ——— گلاب دیکھتا رہ جاتا ہے۔

چمیلی (غصّے میں، کٹاری سے) اے ——— کدھر جاتی ہے تو؟

کٹاری کو روکنے کے لئے بڑھتی ہے۔ گلاب اُسے پکڑ لیتا ہے۔

گلاب : جانے دے جدھر جاتی ہے۔

کٹاری مسکراتی ہوئی چلی جاتی ہے

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹے سرکار کا کمرہ)

دہلیز میں کالو کھڑا ہے ——— چھوٹے سرکار اس سے مخاطب ہوتا ہے۔

چھوٹے سرکار: "سمجھ گئے نا سب کچھ"

کالو : جی ہاں سرکار۔

کٹاری کے آنے کی آواز آتی ہے ——— چھوٹے سرکار کالو کو آنکھ مارتا

ہے ——— کٹاری نمودار ہوتی ہے۔ مسکراتی ہوئی۔

کٹاری : آنکھ تو تم خوب مارتے ہو۔

آنکھ مار کر مسکراتی ہے ۔

چھوٹی سرکار: آؤ ـــــــ اندر آؤ۔

کٹاری تھرکتی ہوئی اندر داخل ہوتی ہے ـــــــ چھوٹی سرکار دروازہ بند کرکے چٹخنی چڑھاتا ہے۔ کٹاری کا خفیف سا ردِ عمل ۔

کٹاری : (شرارت کے ساتھ) کوئی آنہ جائے ـــــــ کیوں ؟

چھوٹی سرکار مسکرا کر اثبات میں سر ہلاتا ہے ۔

باہر سے چٹخنی لگانے کی آواز آتی ہے ـــــــ کٹاری تیر کی طرح دروازے کی جانب بڑھتی ہے ـــــــ اندر کی چٹخنی چشم زدن میں کھولتی ہے، لیکن دروازہ باہر سے بند ہو چکا ہے ـــــــ بلّی کی طرح تیز تیز نگاہوں سے چھوٹی سرکار کو گھورتی ہے اور پھر لپک کر دوسرے دروازے کی طرف بڑھتی ہے ـــــــ جوں ہی اس کے پاس پہنچتی ہے، باہر سے کنڈی چڑھانے کی آواز آتی ہے ـــــــ تیسرے دروازے کی طرف لپکتی ہے مگر وہ بھی باہر سے بند ہو جاتا ہے ـــــــ کٹاری اپنے اعضا ڈھیلے چھوڑ کر تھرکتی ہوئی چھوٹی سرکار کے پاس جاتی ہے اور ایک ادا کے ساتھ کہتی ہے ۔

کٹاری : یہ بات ہے ؟

چھوٹی سرکار مسکراتا ہے —— کٹاری پینترہ بدل کر کھڑکی کی طرف لپکنا چاہتی ہے مگر چھوٹی سرکار دوڑ کر اس کے سامنے کھڑا ہو جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: آج میں کوئی پیش نہیں چلنے دوں گا۔

کٹاری : (بجلی کی سی تیزی کے ساتھ اپنی کٹاری نکال کر) یہ پیش قبض بھی نہیں؟

چھوٹی سرکار: کٹاری!

کٹاری اپنی پیش قبض کو زور سے پھینکتی ہے —— چھوٹی سرکار کھڑکی کے آگے سے ہٹ جاتا ہے —— پیش قبض باہر نکل جاتی ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (باغ)

گلاب خاموش کھڑا ہے —— پیش قبض اس کے پاس گرتی ہے —— گلاب اسے اٹھاتا ہے —— کٹاری کی آواز آتی ہے۔

"گلاب —— گلاب"

---

بڑی سرکار کی حویلی (چھوٹی سرکار کا کمرہ)

چھوٹی سرکار کا ہاتھ کٹاری کے منہ پر ہے —— کٹاری گرفت سے نکلنا چاہتی ہے —— دونوں ایک دوسرے سے گتھ جاتے ہیں چھوٹی سرکار اُس کے ہاتھ اس کی پیٹھ پیچھے باندھ دیتا ہے اور منہ

میں رُومال ٹھونس دیتا ہے ــــــ کٹاری پلنگ پر پڑی صرف ٹانگیں چلاتی ہے ــــــ چھوٹی سرکار اس کی بے بسی پر خوش ہوتا ہے۔

چھوٹی سرکار: (ہانپتے ہوئے) اب کہاں جائے گی تو؟

دراز دستی کرنے لگتا ہے ــــــ کٹاری ٹانگیں چلاتی ہے ــــــ اس کے منہ سے رومال نکل جاتا ہے۔

کٹاری : گلاب!

چھوٹی سرکار اس کے منہ پر ہاتھ رکھ دیتا ہے ــــــ ایک دم دروازہ بہت ہی زور سے کھلتا ہے ــــــ گلاب تیزی سے داخل ہوتا ہے اور پلنگ سے کچھ دُور رک جاتا ہے۔

چھوٹی سرکار: (حیرت سے) تم؟

گلاب : ہاں چھوٹی سرکار۔

چھوٹی سرکار: چلے جاؤ یہاں سے۔

گلاب : (کٹاری سے) کٹاری، چلی جاؤ یہاں سے۔

چھوٹی سرکار: (غصے میں) میں تم سے کہہ رہا ہوں۔

گلاب : (کٹاری سے) میں تم سے کہہ رہا ہوں کٹاری۔

یہ کہہ کر گلاب کٹاری کو اٹھاتا ہے ــــــ چھوٹی سرکار آگ بگولا ہو جاتا ہے اور بڑھ کر گلاب کے چانٹا مارتا ہے۔

**چھوٹی سرکار:** بدتمیز ——— چل دور ہو یہاں سے ۔

یہ کہہ کر چھوٹی سرکار کٹاری کو پکڑنا چاہتا ہے مگر گلاب چھوٹی سرکار کی ٹھوڑی کے نیچے اس زور سے گھونسہ جماتا ہے کہ وہ لڑکھڑاتا ہُوا پلنگ پر جاگرتا ہے ——— گلاب کٹاری کو گھسیٹتا ہُوا کمرے سے باہر لے جاتا ہے ——— پلنگ پر چھوٹی سرکار اپنی ٹھوڑی سہلاتا ہُوا اٹھتا ہے اور کھڑکی کی طرف بڑھتا ہے ۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (گیٹ)

کٹاری اور گلاب کھڑے ہیں ۔

**گلاب :** جاؤ کٹاری ۔

**کٹاری :** سُنو تو ۔

**گلاب :** میں کچھ سننا نہیں چاہتا ۔ چلی جاؤ یہاں سے ۔

کٹاری کو دھکیلتا ہے ۔

**کٹاری :** (ناراضگی کے ساتھ) ہائے ——— دھکے تو نہ مارو ۔

**گلاب :** تم اسی قابل ہو ۔

**کٹاری :** ہونہہ ——— مجھے بچا لیا گیا ہے ۔ سر پہ ہی چڑھ بیٹھے ہو ۔

گلاب گیٹ بند کر دیتا ہے ۔

کنّاری : (چند قدم چلتی ہے اور پلٹتی ہے) گلاب!

گلاب : کیا ہے؟

میں کیسی بھی ہوں، پر تمہارے دل میں یہ خیال نہ رہے کہ میں کسی کا احسان

نہیں مانتی ——— تم نے مجھے بچایا ہے ——— شکریہ!

یہ کہہ کر کنّاری تھرکتی ہوئی چلی جاتی ہے ——— گلاب پلٹتا ہے ———

چند قدم چلتا ہے ——— چھوٹی سرکار کی آواز آتی ہے۔

چھوٹی سرکار: گلاب!

گلاب : (پہلے سر اٹھاتا ہے پھر جھکا لیتا ہے) آیا حضور!

---

بڑی سرکار کی حویلی (بڑا کمرہ)

ہم ڈزالو کرتے ہیں ——— گلاب سر جھکائے کھڑا ہے۔

گلاب : جی حضور!

بڑی سرکار کی گرج دار آواز آتی ہے۔

بڑی سرکار: تم اگر ہمارے وفادار منشی کے لڑکے نہ ہوتے تو اس گستاخی کی سزا جو تم نے

چھوٹی سرکار کے ساتھ کی ہے یہ ہوتی کہ ہم کھڑے کھڑے تمہاری کھال ادھیڑ

دیتے۔ کیمرہ اب بڑی سرکار اور منشی پر بھی ہے ——— منشی ہاتھ باندھے

کھڑا ہے اور بڑی سرکار تخت پر بیٹھے ہیں۔

بڑی سرکار: (گاؤ تکیے کے ساتھ ٹیک لگا کر) بہت زیادہ نرمی برت کر ہم تمہیں یہ سزا دیتے ہیں کہ فوراً یہاں سے نکل جاؤ . . . .

منشی کا ردِ عمل .

بڑی سرکار: اور کبھی ادھر کا رُخ نہ کرو ——— منشی صاحب کیا ہم مہربان نہیں .

منشی : (ہاتھ جوڑ کر) سرکار آپ مہربان نہ ہوتے تو یہ غلام اس نالائق کو پال پوس کر اتنا بڑا کیسے کر سکتا تھا . . . . مجھے افسوس ہے کہ اس سے ایسی حرکت سرزد ہوئی .

بڑی سرکار: ہم نے جو سزا اس کے لئے منظور کی ہے آپ کو منظور ہے ؟

منشی : سرکار میری کیا مجال ہے کہ . . . . .

---

گلاب : لیکن حضور جو واقعات ہیں، کیا آپ کو ان کا علم ہے ؟

بڑی سرکار: (ایک دم گاؤ تکیے کی ٹیک سے الگ ہو کر) لڑکے . . . . . نوکر کی زبان اس کی گدی ہی میں رہنی چاہیئے ——— اس کا تمہیں علم ہے ؟

منشی : گلاب ! تم بہت گستاخ ہو گئے ہو ——— معافی مانگو بڑی سرکار سے .

گلاب ، باپ کی طرف دیکھتا ہے پھر ایک نظر بڑی سرکار کی طرف اور خاموش چلا جاتا ہے .

---

بڑی سرکار کی حویلی (بڑا کمرہ ——— بیرونی حصّہ)

گلاب باہر نکلتا ہے —— چھوٹی سرکار ایک طرف کھڑا ہے —— وہ مسکراتا ہے —— گلاب اس مسکراہٹ کا جواب دیئے بغیر چلا جاتا ہے۔

---

فیڈ آؤٹ

---

بڑی سرکار کی حویلی (باغ)

مالی کیاریاں درست کرنے میں مصروف ہے —— چمیلی بھی اس کا ہاتھ بٹا رہی ہے۔

چمیلی : (تھک کر) مجھ سے یہ کام نہیں ہوتا۔

مالی : (معنی خیز لہجے میں) نہیں ہوتا تو نہ کیا کر —— تجھے کون مجبور کرتا ہے۔

چمیلی : ٹھیک ہے، پر اکیلے میں کیا کیا کروں۔

مالی : جو بھی تجھے سوجھے!

اتنے میں منشی نمودار ہوتا ہے۔

مالی : آیئے منشی صاحب، آیئے۔

منشی آتا ہے۔ افسردہ ہے۔

مالی : کہیئے گلاب کا کچھ پتہ لگا یا؟

منشی : نہیں۔

مالی : آپ کی اولاد ہے ـــــ دل پر اس طرح پتھر نہیں رکھ لینا چاہیئے۔

منشی : کیا کروں ـــــ بھائی مجبور ہوں ـــــ (پاس بیٹھ جاتا ہے) مجھ میں اتنی ہمت نہیں۔

مالی : اچھے باپ ہیں آپ منشی صاحب،

منشی : میرے زخموں پر نمک نہ چھڑکالی۔۔۔۔ جب سے وہ گیا ہے میرے دل کی بہت بری حالت ہے ـــــ تم سمجھتے ہو کہ مجھے اس کا درد نہیں ـــــ تم سمجھتے ہو کہ میں اُسے قصور وار سمجھتا ہوں ـــــ نہیں، نہیں، نہیں۔

مالی : میں پتا لوں گلاب کا؟

منشی : (آہستہ) نہیں!

چھوٹی سرکار کی آواز آتی ہے۔

چھوٹی سرکار: مالی۔

مالی : (ایک دم کھڑے ہو کر) حضور!

چھوٹی سرکار: ہمارے کمرے کے گلدانوں میں کل کے ہی باسی پھول پڑے جھک مار رہے ہیں ـــــ وجہ؟

مالی : (چمیلی کی طرف دیکھ کر) حضور. یہ چمیلی کا قصور ہے۔
چھوٹی سرکار تو بھیجو اسے جلدی کہ نئے پھول سجائے۔

چھوٹی سرکار چمیلی کی طرف کنکھیوں سے دیکھتا ہوا چلا جاتا ہے
مالی معنی خیز نظروں سے چمیلی کی طرف دیکھتا ہے۔

مالی : جاؤ چمیلی ——— تازہ پھول فوارے کے پاس پڑے ہیں۔

چمیلی آہستہ آہستہ چلی جاتی ہے ——— مالی پھر اپنے کام میں
مشغول ہو جاتا ہے۔

مالی : (بڑبڑاتے ہوئے) آپ نے کیوں گلاب کو جانے دیا ——— کیا آپ
کو ساری بات معلوم نہیں تھی۔

منشی : تم نے چمیلی کو کیوں جانے دیا۔

مالی چونکتا ہے۔

منشی : کیا تمہیں ساری بات معلوم نہیں ہے؟

مالی : (ایک دم اٹھ کر) کیا؟

منشی : مجھ سے کیا پوچھتے ہو، اپنے دل سے پوچھو۔

مالی : بتائیے، بتائیے منشی صاحب ——— آپ کو کیا معلوم ہے۔

منشی : میں کہہ چکا ہوں اپنے دل سے پوچھو۔

مالی : اپنے دل سے . . . . (آہستہ) میرا دل ہے کہاں۔

منشی : تم مجھ سے کہہ رہے تھے، اچھے باپ ہیں آپ منشی صاحب —— میں
کہتا ہوں —— کیا تم باپ نہیں —— تم نے کہا تھا گلاب آپ
کی اولاد ہے، دل پر اس طرح پتھر نہیں رکھ لینا چاہیئے —— میں
کہتا ہوں، چمیلی تمہاری اولاد ہے —— تم نے کیوں اپنی آنکھوں
پر پٹی باندھ رکھی ہے۔

مالی : (ایک دم خاموش اور سنجیدہ ہو جاتا ہے)

منشی : جو کھیل تمہاری آنکھوں کے سامنے ہو رہا ہے، انسان کی آنکھوں پر
پٹی بندھی ہو تو بھی دیکھ سکتا ہے ...... لیکن تم اتنے بے غیرت ہو.....

مالی : بس!

منشی میں غلام ہوں —— میرا باپ دادا غلام تھا —— صدیوں
کی غلامی میرے خون میں رچی ہوئی ہے —— بے قصور گلاب کو
یہاں سے نکالا گیا، میں اُف تک نہ کر سکا —— اس کہ مجھ میں
جرأت نہیں تھی، پر میں خوش ہوں کہ میرا بیٹا اس گندگی سے نکل گیا
جو کچھ دنوں سے یہاں پھیل رہی ہے۔
تم تو ایک لڑکی کے باپ ہو مالی —— چمیلی میری بیٹی
ہوتی .....

مالی : ایسی بات منہ سے نہ نکالو۔

منشی : کیوں؟

مالی : چمیلی تمہاری بیٹی کیوں ہو۔

منشی : (حیرت سے) کیا مطلب؟

مالی : ادھر آؤ۔

منشی حیرت زدہ اس کے ساتھ چلتا ہے ——— کوارٹر تک دونوں خاموش چلتے رہے ہیں۔

مالی : آجاؤ اندر۔

منشی کوارٹر میں داخل ہو جاتا ہے۔

---

بڑی سرکار کی حویلی (مالی کا کوارٹر)

منشی اور مالی دونوں اندر آتے ہیں۔

مالی : (کھاٹ کی طرف اشارہ کر کے، منشی سے) بیٹھ جاؤ!

منشی خاموش کھاٹ پر بیٹھ جاتا ہے ——— مالی کچھ دیر اِدھر اُدھر ٹہلتا ہے، پھر ایک دم رُک کر منشی سے کہتا ہے۔

مالی : چمیلی میری لڑکی نہیں ہے منشی صاحب۔

منشی اٹھ کھڑا ہوتا ہے۔

منشی : چمیلی تمہاری لڑکی نہیں ہے؟

مالی : نہیں۔

اور بے تحاشا ہنسنا شروع کر دیتا ہے ـــــ پھر ایک کونے میں رکھے ہوئے پلنگ کی طرف دیکھتا ہے اور ایک دم خاموش ہو جاتا ہے۔

مالی : وہ ..... یہاں لیٹی ہوئی تھی .....

منشی : کون ؟

مالی : میری بیوی (اس کی آنکھوں میں آنسو آجاتے ہیں ، آخری سانس تھے ..... بچی کی پیدائش کی جتنی خوشی ہوئی تھی ، سب دکھ بن گئی تھی ..... اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے ..... ایکا ایکی بچی دودھ کے لئے بلکنے لگی۔ میں نے کہا دو آخری گھونٹ تو میری بیٹی کو دیتی جاؤ ..... یہ سُن کر اُس نے مندی مندی آنکھوں سے اپنی بچی کی طرف دیکھا۔ پھر میری طرف آنکھیں اٹھائیں اور یہ خوفناک بات کہی "یہ تمہاری بیٹی نہیں ہے مالی" ـــــ یہ سارا کوارٹر میری آنکھوں تلے گھوم گیا ـــــ "کس کی ہے ؟" میں نے پوچھا..... اس نے جواب دیا "بڑی سرکار کی ـــــ گلا گھونٹ دو اس کا ـــــ یہ سُن کر مجھے کوئی ہوش نہ رہا ـــــ مجھے معلوم نہیں۔ اس گناہگار کی کب جان نکلی .....

یہ کہکر مالی خاموش ہو جاتا ہے ـــــ منشی حیرت زدہ ، گم سُم کھاٹ پر

بیٹھ جاتا ہے، تھوڑے توقف کے بعد وہ گردن اٹھا کر مالی سے مخاطب ہوتا ہے۔

منشی : تم نے گلا کیوں نہ گھونٹا اس شیطان کی بچی کا۔

مالی : میں گلا گھونٹنے والا تھا ——— لیکن میرے مَن کے اندر ایک شیطان پیدا ہوا ...... اس نے مجھ سے کہا نہیں مالی ——— اسے زندہ رہنے دو ...... اس کو پال پوس کر بڑا کرو ——— بڑی سرکار کا ایک لڑکا ہے ——— جوان ہو کر وہ بھی باپ کی طرح کھُل کھیلے گا ...... کیا پتا ہے کہ یہ حرام کی بچی اور وہ ......

منشی : (ایک دم چیخ اٹھتا ہے) بس، بس ——— بس۔

مالی : ابھی بس کہاں ...... میں اپنے دل کے پھوڑے کو چودہ برس تک پکاتا رہا ہوں ——— اب تو اُس کے پھوٹنے کا وقت اور بہہ جانے کا وقت ہے ...

---

# پسینہ

"میرے اللہ آپ تو پسینے میں شرابور ہو رہے ہیں۔"

"نہیں — کوئی اتنا زیادہ تو پسینہ نہیں آیا—"

"ٹھہریئے میں تولیہ لے کر آؤں—"

"تولیے تو سارے دھوبی کے ہاں گئے ہوئے ہیں—"

"تو میں اپنے دوپٹے سے ہی آپ کا پسینہ پونچھ دیتی ہوں"

"تمہارا دوپٹہ ریشمیں ہے پسینہ جذب نہیں کر سکے گا۔"

"پسینے کے یہ قطرے مجھ سے نہیں دیکھے جاتے — آپ کا یہ کہنا ٹھیک ہے کہ ریشمی کپڑا پانی جذب نہیں کر سکتا — لیکن میں آپ کا تولیہ ہوں۔ کیا میں آپ کا پسینہ خشک نہیں کر سکتی۔"

"آج گرمی زیادہ تھی — سائیکل پر یہاں آتے آتے میں قریب بیہوش ہو گیا تھا۔"

"ہائے اللہ۔"

"نہیں — بس میں چند منٹوں میں ٹھیک ہو گیا — ایک دوست تھا اس نے مجھے آموں کا شربت پلا دیا —"

"آموں کا شربت بھی ہوتا ہے۔"

"ہر شے کا شربت بنایا جا سکتا ہے۔"

"میرا بھی —"

"تمہارا شربت تو میں ہر روز پیتا ہوں — لیکن اس کا ذائقہ اچھا نہیں ہوتا۔"

"شریر کہیں کے۔"

"شرارت تو تمہاری ہوتی ہے کہ تم مٹھاس میں کھٹائی ڈال دیتی ہو۔"

"کھٹائی تو آپ ڈالتے ہیں — میں تو مصری کی ڈلی ہوں۔"

"مانتا ہوں — لیکن کبھی کبھی —"

"آپ مجھ سے وہ زیادہ نہ کیجئے — ادھر آئیے — میں آپ کی ٹائی اتار دوں —"

"آج اتنا تکلف کیوں کیا جا رہا ہے؟"

"آپ محبت کو تکلف کہتے ہیں —"

"اس سے متعلق میں تفصیلات میں جانا نہیں چاہتا — ویسے میں اتنا ضرور کہہ سکتا ہوں کہ اتنی محبت کا اظہار تم نے پہلے کبھی نہیں کیا۔"

"آپ محبت کو کیا جانیں —"

"انسان اگر محبت ہی کو جان پہچان نہیں سکتا تو میں سمجھتا ہوں ــ وہ حیوان بھی نہیں ــــ کوئی بےحس چیز ہے ــــ پتھر ہے ــــ سڑک پر گرا ہوا روڑا ہے۔"

"ادھر آئیے میں آپ کی ٹائی اتار دوں ــ"

"اس تکلّف کی کیا ضرورت ہے۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آپ تکلّف کی بات کیوں کرتے ہیں" میں نے کبھی آپ سے تکلّف برتا ہے"

"آج پہلی مرتبہ ــ"

"آپ اتنے ذہین ہیں ــــ بتائیے اس تکلّف کی وجہ کیا ہے"

"میں اتنا ذہین نہیں ہوں۔"

"آپ کسرِ نفسی سے کام لے رہے ہیں۔"

"جناب میں کسرِ نفسی سے کام نہیں لے رہا ــــ ایک حقیقت تھی جو میں نے بیان کر دی ــــ"

"میرے پاس تو آئیے ــــ میں آپ کا پسینہ پونچھ دوں ــ گرمی میں بے حال ہو کر آ رہے ہیں ــ"

"کوئی اتنی زیادہ بے حالی نہیں ویسے اس میں کوئی شک نہیں کہ آج درجہ حرارت بہت بڑھا ہوا ہے سننے میں آیا ہے کہ آج دس آدمی اس حدت کے باعث مر گئے ہیں۔"

"میں کہتی ہوں ــ آپ اتنے روپے خرچ کرتے ہیں کیوں نہیں گھر میں

ایک کولر لے آتے۔"

"کولر کی کیا ضرورت ہے تم خود بہت بڑی کولر ہو۔ اتنی گرمی میں گھر آیا ہوں تمہاری باتوں ہی نے ایسی ٹھنڈک پہنچا دی ہے جو سب سے بڑا کولر بھی نہیں پہنچا سکتا"

"آپ نے اب میرا مذاق اڑانا شروع کر دیا۔"

"تمہاری قسم ــــ میں ایسی گستاخی کبھی نہیں کرتا۔"

"میری قسم آپ نے کیوں کھائی ہے"

"اس لئے کہ بڑی لذیذ ہے۔"

"یعنی آدمی کو وہی قسمیں کھانی چاہئیں جو مزیدار ہوں۔"

"یقیناً ــــ"

"آپ سے میں کبھی جیت نہیں سکتی۔"

"میں تو ہمیشہ ہارتا رہا ہوں۔"

"آپ کب ہارے ہیں ــــ ہار تو ہمیشہ میری ہی ہوتی رہی ہے۔"

"اچھا ــــ اب ذرا میں آرام کرنا چاہتا ہوں ــــ میری شلوار قمیض تو نکال دو۔"

"الماری میں صرف ایک پائجامہ موجود ہے"

"بنیان ہوگی ــــ"

"جی نہیں ــــ تین میلی پڑی ہیں جو نوکرانی ابھی نہیں دھو سکی"

"ایسی چھوٹی چھوٹی چیزیں تو تمہیں خود دھو لینی چاہئیں۔"

"آپکو کیا معلوم کہ صابن کتنا واہیات ہوتا ہے —— چھالے پڑ جاتے ہیں ہاتھوں میں ——"

"نوکروں کے ہاتھوں میں بھی یقیناً چھالے پڑتے ہوں گے۔"

"آپ ہمیشہ نوکروں کی طرفداری کرتے ہیں ——"

"کیا وہ انسان نہیں۔"

"خیر چھوڑیئے اس قصے کو —— ادھر آیئے —— میں آپ کی ٹائی اتار دوں ——"

"یہ کونسی اتنی بڑی مہم ہے جو آپ سر کرنا چاہتی ہیں۔"

"میں آپ سے بحث نہیں کرنا چاہتی —— یہ بتایئے کہ آپ کو چلنے میں تکلیف کیوں محسوس ہو رہی ہے"

"جوتا ذرا تنگ ہے"

"یہ وہی ہے نا جو آپ نے پچھلے مہینے لیا تھا۔"

"ہاں۔ وہی ہے —— آج پہلی مرتبہ پہنا ہے"

"دیکھ کے نہیں لیا تھا ——"

"دیکھ کر ہی لیا تھا —— پہنا بھی تھا —— پر ——"

"چھوٹا کیسے ہو گیا ——"

"جو چیز استعمال نہ کی جائے سکڑ جاتی ہے"

"یہ عجیب منطق ہے"

"عورتوں کو اپنے خاوندوں کی ہر بات عجیب منطق معلوم ہوتی ہے۔"

"میں نے کہا ادھر آیئے آپ کی ٹائی اتار دوں۔"

"پہلے تو میں یہ تکلیف دہ جوتے اتارنا چاہتا ہوں۔"

"بیٹھ جایئے ـــــ میں اتار دیتی ہوں۔"

"آج تم اتنی مہربان کیوں ہو ـــــ؟ پہلے تو.....؟"

"آپ نخرے نہ بگھاریئے ـــ بیٹھئے کرسی پر ـــــ"

"یہاں سب کرسیاں اس قابل کہاں ہیں کہ اُن پر آدمی بیٹھے۔"

"میں نے آپ سے کہا تھا کہ جب ان کا بید بالکل ناکارہ ہو جائے گا تو میں سب کی سب ٹھیک کروا دوں گی۔"

"یہ تمہاری عجیب منطق تھی جس کے متعلق میں نے کچھ کہنا مناسب نہیں سمجھا تھا کہ مبادا تم ناراض ہو جاؤ۔"

"بات دراصل یہ ہے کہ میں چاہتی تھی کہ جب تک یہ کرسیاں کام دیتی ہیں ان کی مرمت نہ کرائی جائے ـــــ کیونکہ انہیں مقررہ وقت پر پھر مرمت طلب ہونا ہے۔ جتنے دن نکل جائیں ٹھیک ہے۔"

"میرا خیال ہے تم بھی مرمت طلب ہو۔"

"دیکھئے ـــ میں ایسی باتیں پسند نہیں کرتی ـــــ آپ بڑے بے لگام ہوتے جا رہے ہیں۔"

"چلئے میں خاموش ہو جاتا ہوں ـــــ۔"

"آپ خاموش ہی اچھے لگتے ہیں"

"آپ خاموش کیوں ہو گئے۔"

"تم ہی نے تو مجھ سے کہا ہے کہ آپ خاموش ہی اچھے لگتے ہیں"

"میں نے تو یہ نہیں کہا تھا کہ آپ منہ میں گھنگھنیاں ڈال کے بیٹھ رہیں"

"تم مجھے کچھ کھانے کے لئے دو۔"

"میں کیا دوں — آپ باہر سے کھا کر آرہے ہیں"

"تم نے کیسے جانا۔"

"آپ کی یہ پتلون بتا رہی ہے — سالن کے داغ لگے ہیں۔ ضرور آپ نے کسی ہوٹل میں اپنے دوست کے ساتھ عیاشی کی ہو گی۔"

"عیاشی تو خیر نہیں کی — لیکن مجبوراً اپنے افسر کے ساتھ ایک دعوت میں شریک ہونا پڑا — اور تم جانتی ہو۔ اچھی طرح جانتی ہو کہ میں نے صرف چند لقمے منہ میں ڈالے اور ہاتھ اٹھا لیا — اس لئے کہ کھانا بڑا واہیات تھا اس میں تمہارے ہاتھوں کا نمک نہیں تھا۔"

"لیکن یہ پتلون پر دھبے کیسے پڑے۔"

"اس لئے کہ سالن واہیات تھا — مجھ سے دو مرتبہ چاول نیچے گر گئے"

"چاول تو آپ سے ہمیشہ نیچے گرتے رہتے ہیں"

"اس کو چھوڑو — مجھے یہ بتاؤ کہ فرش پر شربت کس نے گرایا تھا اور اور — یہ گلاس — جگ — کوئی مہمان آیا تھا۔"

"ہاں — میری ایک سہیلی آئی تھی۔"

"کون۔"

"آپ اسے نہیں جانتے — کوئٹے کی تھی جو میرے ساتھ پڑھتی تھی اس کی حال ہی میں شادی ہوئی ہے۔ مجھ سے ملنے آئی تھی۔"

"اس سے کیا باتیں ہوئیں —"

"میں آپ کو کیوں بتاؤں — ویسے وہ اپنے خاوند سے بہت خوش تھی۔"

"ہر عورت کو اپنے خاوند سے خوش ہونا چاہیئے — اس میں اس کی کیا برتری ہے۔؟"

"نہیں — وہ —"

"کیا۔"

"وہ بے حد خوش تھی — اس نے مجھے —"

"کیا —"

"ایسی ایسی باتیں سنائیں جو — جو مجھے معلوم ہی نہیں تھیں۔ شائد آپ کو بھی معلوم نہ ہوں۔"

"اس گفتگو کو چھوڑیئے — آیئے میں آپ کے جوتے اتار دوں۔"

"یہ کام میں بھی خود ہی کر سکتا ہوں"

"نہیں میں آج خود کروں گی۔ پہلے ٹائی اتارنے دیجئے۔"

اتار دیجیے۔"

"آپ آج کتنے اچھے لگتے ہیں۔"

"اس کی وجہ کیا ہے — پہلے تو میں تمہیں کبھی اچھا نہیں لگا تھا آج یک بیک انقلاب کیسے پیدا ہو گیا۔"

"انقلاب کیسا — میں شروع ہی سے آپ سے محبت کرتی ہوں۔ میرا سارا دوپٹہ گیلا ہو گیا ہے — تو بہ آپ کو اتنا پسینہ کیوں آ رہا ہے۔"

"چلئے اندر۔"

"چلو۔"

"یہاں باہر کی بہ نسبت گرمی کس قدر کم ہے۔"

"ہاں۔"

"اس تنبو نے تو آپ کی انگلیوں پر چپڑیاں ڈال دی ہیں"

"ہر تنگ چیز راحت کا باعث ہوتی ہے۔"

"میں بھی آج سے تنگ ہو گئی ہوں"

"مجھ سے۔"

"نہیں — میری سہیلی نے مجھے بتایا تھا کہ اس کا خاوند — خیر آپ اس قصہ کو چھوڑیئے — اس نے بڑی تنگ اور چست چولی پہنی ہوئی تھی۔"

"میں نے اب دیکھا ہے کہ تم بھی اسی قسم کا بلاؤز پہنے ہو — کہاں سے لیا تم نے —"

"آج ہی اس کے درزی سے سلوایا ہے"

"اور میں جو ساڑھی لایا ہوں ــــ"

"وہ اس سے میچ نہیں کرتی ــــ خیر میں آپ کے ساتھ چلوں گی اور اس دوکان میں کوئی اور ساڑھی پسند کر لوں گی ــــ"

"اس سہیلی نے تم سے کیا باتیں کیں ــــ"

"آپ لیٹ جائیے ــــ پھر آپ کو پسینہ آرہا ہے ــــ میں آپ کو اس کی تمام باتیں سنا دوں گی ــــ"

"تم اپنی سہیلی سے ایسی باتیں ہر روز سنا کرو ــــ تاکہ ہماری زندگی خوشگوار رہے اور تم میرے پسینے کو اپنے دوپٹے سے اسی طرح پونچھتی رہو۔

"آپ کا پسینہ تو اب میرا لہو بن گیا ہے۔

# گھوگا

میں جب ہسپتال میں داخل ہوا تو چھٹے روز میری حالت بہت غیر ہو گئی کئی روز تک بیہوش رہا ــــ ڈاکٹر جواب دے چکے تھے لیکن خدا نے اپنا کرم کیا اور میری طبیعت سنبھلنے لگی۔

اس دوران کی مجھے اکثر باتیں یاد نہیں دن میں کئی آدمی ملنے کے لئے آتے لیکن مجھے قطعاً معلوم نہیں کون آتا ہے ــــ کون جاتا تھا۔ میرے بستر مرگ پر جیسا کہ مجھے اب معلوم ہوا دوستوں اور عزیزوں کا جمگھٹا لگا رہتا۔ بعض روتے، بعض آہیں بھرتے۔ میری زندگی کے بیتے ہوئے واقعات دہراتے اور افسوس کا اظہار کرتے ــــ

جب میری طبیعت کسی قدر سنبھلی اور مجھے ذرا ہوش آیا تو میں نے آہستہ آہستہ اپنے گرد و پیش کا مطالعہ کرنا شروع کر دیا۔ میں جنرل وارڈ میں تھا دروازے کے اندر داخل ہوتے ہی دائیں ہاتھ کا پہلا بیڈ میرا تھا۔ دیوار کے ساتھ لوہے کی الماری تھی جس میں خاص خاص دوائیں اور آلاتِ جراحی تھے دیگر سامان

بھی تھا۔ مثلاً گرم پانی اور برف کی ربڑ کی تھیلیاں، تھرمامیٹر بستر کی چادریں کمبل اور روئی وغیرہ اس کے علاوہ اور بے شمار چیزیں تھیں جن کا مصرف میری سمجھ میں نہیں آتا تھا۔

کئی نرسیں تھیں ــــ صبح سات بجے سے دو بجے دوپہر تک دو بجے سے شام کے سات بجے تک چار چار نرسوں کی ٹولی اس وارڈ میں کام کرتی رات کو صرف ایک نرس ڈیوٹی پر ہوتی تھی۔

رات کو مجھے نیند نہیں آتی تھی۔ یوں تو اکثر آنکھیں بند کئے لیٹا رہتا لیکن کبھی کبھی نیم مندی آنکھوں سے ادھر ادھر دیکھ لیتا کہ کیا ہو رہا ہے ان دنوں جو نرس رات کی ڈیوٹی پر ہوتی تھی۔ نہ اس قدر مختصر تھی کہ اسے کوئی بھی اپنے جوڑے میں ڈال سکتا تھا۔ گہرا سانولا رنگ ہر عضو ایک خلاصہ ــــ ہر خدوخال تمہید کی فوری تمت ــــ انتہا درجے کی غیر نسوانی لڑکی تھی ــــ معلوم نہیں قدرت کے ساتھ اس قسم کا غیر شاعرانہ سلوک کیوں کیا تھا۔ کہ وہ شعر تھی نہ رباعی ــــ نہ قطعہ البتہ استاد امام الدین کی تک بندی معلوم ہوتی تھی۔

ہر نرس کا کوئی نہ کوئی چاہنے والا موجود تھا۔ مگر اس غریب کا کوئی بھی نہیں تھا۔ میں نرسنگ کے پیشے کو باوجود اس کی موجودہ گراوٹوں کے احترام کی نظر سے دیکھتا ہوں اس لئے مجھے اس نرس سے جس کا نام مس جیکب تھا۔ بڑی ہمدردی تھی۔ اس سے کوئی مریض دلچسپی نہیں لیتا تھا۔

ایک شام کو جب وہ آئی اور میرے بستر کے پاس سے گزری تو میں نے اپنی نحیف آواز میں اس سے کہا۔

"اسلام وعلیکم مس جیکب ـــ" اس نے میری آواز سن لی فوراً رک کر اس نے جواب دیا۔ سلاما الیکم ـــ"

بس اس کے بعد میرا یہ دستور ہوگیا کہ جب وہ شام کو ڈیوٹی پہ آتی تو وارڈ میں داخل ہوتے ہی سب سے پہلے اس کو میری اسلام علیکم سنائی دیتی مجھے نیند آنا شروع ہو گئی تھی لیکن صبح ساڑھے پانچ بجے جاگ جاتا مس جیکب رات بھر کی جاگی ہوئی مریضوں کے ٹمپریچر لینے میں مصروف ہوتی جب میرے بستر کے پاس آتی تو میں پھر اسے سلام کرتا۔

اسلام وعلیکم کا یہ سلسلہ بڑا دلچسپ ہوگیا ـــ وہ اس لحاظ سے چڑ گئی کہ پہل میں کیوں کرتا ہوں چنانچہ اس نے کئی مرتبہ کوشش کی کہ وہ مجھ سے سبقت لے جائے مگر اسے ناکامی ہوئی۔ لیکن ایک روز صبح سویرے جبکہ زیادہ دیر تک جاگنے کے باعث میری آنکھ لگ گئی تھی۔ جب وہ میرا ٹمپریچر لینے کے لئے آئی تو اس نے اپنی مہین پتلی آواز کو زوردار بنا کر کہا۔

سلاما لیکم ـــ"

میں چونک پڑا ـــ آنکھیں کھولیں ـــ تو دیکھا کہ مس جیکب کا مختصر وجود میرے سامنے کھڑا مسکرا رہا ہے۔ میں نے بڑی فراخدلی سے اپنی شکست تسلیم کی اور اس کے مطابق مناسب وموزوں مسکراہٹ اپنے ہونٹوں پر پیدا

کرکے جواب دیا وعلیکم السلام مس جیکب آج تو آپ نے کمال کر دیا۔
وہ بیحد خوش ہوئی ——— چنانچہ اس خوشی میں اس نے میرا دو مرتبہ ٹمپریچر
لیا کہ پہلی دفعہ اس نے تھرما میٹر ابھی طرح جھٹکا نہیں تھا۔

ایک رات جبکہ مجھے بالکل نیند نہیں آرہی تھی اور میں بار بار اپنی گھڑی
دیکھ رہا تھا کہ دن ہونے میں کتنی دیر ہے بارہ بجے کے قریب میں نے اپنی دھندلی
آنکھوں سے دیکھا کہ میز کے وسط میں جو میز پڑا ہے اس کے ساتھ کرسی پر
مس جیکب اپنے تمام اختصار کے ساتھ بیٹھی ہے اور ایک مریض جو موٹا تھا اس
سے ہمکلام ہونے کی کوشش کر رہا ہے۔

چونکہ خاموشی تھی۔ اس لیے میں اس کی گفتگو سن سکتا تھا۔ وہ نرس
سے بڑے یتیمانہ قسم کے عشق کا اظہار کرنے کی سعی کر رہا تھا پہلے وہ کچھ دیر
چپڑاسیوں کی مانند جن کا صاحب اپنی مسند پر موجود تھا کھڑا رہا پھر وہ
اس سے مخاطب ہوا ——— نرس صاحبہ ——— "کیا اس وقت آپ مجھے اسپرین
کی گولی دے سکتی ہیں۔"

مس جیکب غالباً رپورٹ لکھنے میں مصروف تھی۔ اس موٹے مریض کی
طرف دیکھا ——— قلم میز پر رکھ کر اٹھی اور اس الماری میں سے جو میرے بستر
کے قریب تھی۔ اسپرین کی ایک گولی نکال کر اس کے حوالے کر دی۔

رات کے دو بج گئے۔ میں جاگ رہا تھا ——— لیکن میری آنکھیں بند تھیں جب
آہٹ ہوئی تو میں نے کروٹ بدل کر دیکھا کہ وہی موٹا مریض الماری کھول کر اسپرین

کی گولیاں نکال رہا ہے۔ بالکل اس طرح جیسے کوئی چور چوری کر رہا ہے نیں نے کوئی مداخلت نہ کی۔

میں نے دوسرے دن نرس نغمہ حق سے جو ہر صبح میرا بدن چھوٹے چھوٹے تولیوں سے کنکنے پانی میں صابن کے ساتھ صاف کیا کرتی تھی اور پرلے درجے کی شریر تھی۔ پوچھا کہ انیس نمبر کے بیڈ کا مریض کون ہے؟

اس کا سانولا چہرہ سوال بن گیا ـــــ آپ اس کے بارے میں کیوں پوچھ رہے ہیں۔؟"

میں نے اس سے کہا۔" تم جانتی ہو کہ میں افسانہ نگار ہوں مجھے ہر شخص سے دلچسپی ہے خواہ وہ مریض ہی کیوں نہ ہو۔

" اس میں کیا بات ہے؟"

"جو تم میں ہے ـــ تم شریر ہو ـــ وہ چور ہے"

نغمہ حق کو میری یہ بات ناگوار معلوم ہوئی ـــ " شرارت اور چوری کو آپ ایک ہی بات سمجھتے ہیں"

وہ میرے بالوں بھرے سینے پر تولیہ پھیر رہی تھی میں نے اپنے کمزور ہاتھ سے اس کے گال پر ہولے سے چپت لگائی۔ اور کہا۔

" میرا یہ مطلب نہیں تھا ـــ تم میرے سوال کا جواب، دو کہ انیس نمبر کے بیڈ کا جو مریض ہے۔ اس کا کیا نام ہے۔؟

نغمہ نے جواب دیا۔ گھوگا۔"

"یہ کیا نام ہے ؟"

"بس ہے۔ ہم نے رکھ دیا ہے۔"

میں اس سے کچھ اور پوچھنے ہی والا تھا کہ نعیمہ نے ابالی ہوئی سرنج پکڑی اور اس میں ایک سی سی وٹامن بی کمپلکس ڈال کر سوئی میرے سوکھے ہوئے بازو میں کھبو دی۔ مجھے سخت درد ہوا اس لئے میں گھوگا کو بھول گیا مگر اتنے میں عذرا آ گئی ــــ یہ نرس نعیمہ سے چار سی سی آگے تھی ان دونوں میں جو گفتگو ہوتی اس سے مجھے معلوم ہوا کہ انیس نمبر کے بیڈ کا مریض ان دونوں نے مل کر تجویز کیا ہے۔

عذرا نے پہلے میری خیریت پوچھی ــــ پھر کہا۔ "خیریت تو ہے آپ گھوگے کے متعلق پوچھ رہے تھے۔"

میں نے درد کے باعث ذرا تلخ لہجے میں کہا۔ "گھوگا جائے جہنم میں۔ اور تم بھی اس کے ساتھ ــــ"

عذرا مسکرائی ــــ "میں تو اس کے ساتھ جہنم کی آخری حد تک جانے کے لئے تیار ہوں ــــ"

نعیمہ نے پوچھا۔ "کیوں۔؟"

عذرا نے جواب دیا۔ "وہ مجھ سے محبت کرتا ہے۔ میں اس سے محبت کرتی ہوں۔"

نعیمہ نے عذرا کے چٹکی لی اور بڑے زور سے کہا۔ "وہ تو مجھ سے محبت کرتا

ہے۔ چلو آؤ —— ابھی فیصلہ کر لیں۔ گھوگا سے پوچھ لو —— ابھی کل ہی مجھ سے کہہ رہا تھا کہ وہ اپنے دو مکان میرے نام لکھدے گا۔"

عذرا نے مکھی مار چھڑی نعیمہ نے سر پر ماری ——" وہ دو مکان کیا دو اینٹیں بھی تمہارے نام نہیں لکھے گا۔ وہ گھوگا ہے —— بہت بڑا گھوگا۔ تم اس کو ابھی تک نہیں پہچانی ہو۔"

اس کے بعد مجھے چند روز میں اس موٹے مریض کے متعلق عجیب و غریب باتیں معلوم ہوئیں جس کو نعیمہ اور عذرا نے گھوگے کا نام دے رکھا تھا۔

اس کا نام غلام محمد تھا۔ ماسٹر غلام محمد بی اے بی ٹی کسی مڈل سکول کا ہیڈ ماسٹر —— اس کو دمے کا مرض تھا بڑی شدید قسم کا دمہ تھا جب اسے دورہ پڑتا تو سارا وارڈ اس کے دھونکنی ایسے چلتے ہوئے سانسوں کے زیر و بم سے گھنٹوں گونجتا رہتا لیکن اس حالت میں بھی وہ نظر بازی سے نہ ٹلتا۔

اس کی عمر چالیس سے کچھ اوپر ہوگی —— مگر کنوارہ تھا۔ میری اس سے ملاقات ہوئی تو اس نے مجھے بتایا کہ اس نے شادی اس لئے نہیں کی کہ وہ دمے کا مریض ہے۔ کسی لڑکی کی زندگی کیوں خراب کرے۔

اس کی دو بہنیں تھیں جو عمر میں اس سے کچھ چھوٹی تھیں یہ بھی کنواری تھیں ان کے متعلق مجھے صرف اتنا ہی معلوم ہوا ہے کہ بڑی ہیلتھ وزیٹر ہے اور چھوٹی استانی۔ یہ دونوں بلاناغہ آتیں اور گھوگے کے پاس اپنے برقعوں سمیت ایک آدھ گھنٹہ بیٹھ کر واپس چلی جاتیں وہ اس کے ناشتے اور دو وقت کے

